عقیدہ کو اگر قائم رکھا جاوے۔ تو جو لوگ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کے وقت زندہ ہونگے۔ انہیں خود اس پیشگوئی کی تصدیق ہو جائے گی۔ اور جو اس سے قبل فوت ہوں گے نہ خداوند تعالیٰ ان کے ساتھ وہی معاملہ فرمائے گا کہ جو ان سے قبل اس عقیدہ پر وفات پاتے رہے۔ البتہ اس عقیدہ کو چھوڑنے والا ضرور گنہگار ہوگا۔ کیونکہ وہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے فرمان کا مکذب سمجھا جائے گا۔

باقی رہا یہ سوال کہ آیا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ فرمایا بھی ہے یا نہ۔ کیونکہ شکی طبعیتیں یہ کہہ سکتی ہیں کہ احادیث کی تدوین چونکہ بہت مدت کے بعد ہوئی اس لیے کیونکر پورے اطمینان سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ راویوں کو احادیث کے پورے الفاظ یاد رہے ہیں۔ یا یہ کہ ان الفاظ سے رسول اللہ صلعم کی مراد وہی تھی جو کہ ان راویوں نے سمجھی۔ اس کا جواب تو علماء ہی بہتر دے سکتے ہیں۔ میرے نزدیک اس کا موٹا جواب یہ ہے۔ کہ اگر یہ حدیث ہو صحیح۔ اور ہم نے اس کا عقیدہ دیا چھوڑ تو قیامت کے دن ہم جوابدہ ہوں گے اور اگر یہ حدیث صحیح نہ بھی ہو تو اس پر محض ایک عقیدہ رکھنے سے جو قرآن کے کسی صورت میں بھی مخالف نہیں پایا جاتا۔ ہمارا کیا بگڑتا ہے۔ لہذا بہرحال ہمیں اس پر عقیدہ رکھنا لازمی ہے۔

مدعاعلیہ کی طرف سے ایک یہ مغالطہ پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ اگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول مانا جاوے۔ تو اس سے یہ سمجھا جائے گا کہ رسول اللہ صلعم کی امت میں سے ایسا کوئی شخص اہلیت نہ رکھتا تھا۔ کہ اسے لوگوں کی اصلاح کے لیے مامور فرمایا جاتا اور اس سے امت کی توہین لازم آئے گی۔

اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ خداوند تعالیٰ کی طرف سے کسی شخص کا مامور ہونا اس کے کسی استحقاق کی بناء پر نہیں ہوتا۔ دوسرا احادیث سے پتہ چلتا ہے کہ اس وقت امت کی حالت بہت ابتر ہوگی۔ اس لیے یہ ممکن ہے کہ اس وقت تک کوئی بھی اس فرض کے سرانجام دینے کا اہل نہ پایا جاوے اس لیے مخلوق کی اصلاح کے لیے سابقہ انبیاؤں میں سے ہی ایک کو واپس لایا جانا ضرور

سمجھا گیا ہو۔ یہ باتیں مشیت ایزدی سے تعلق رکھتی ہیں۔ اس لیے ان میں کوئی رائے زنی نہیں کی جا سکتی۔

ہمارے دلوں میں شکوک دراصل اس لیے پیدا ہوتے ہیں کہ ہم ہدایت قرآنی پر پوری طرح پابند نہیں ہیں۔ اگر ہم تمام احکام ربانی پر عمل کریں تو اس حالت کے نتائج ہی اعتراض کرنے والوں کو خاموش کر دیتے ہیں اور جیسا کہ مولینا محمود علی صاحب نے اپنے ایک اور مضمون میں تحریر فرمایا ہے۔ جب تک مسلمان لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنہ پر عمل عامل رہے۔ انہیں نہ خود کوئی تکلیف پیش آئی۔ اور نہ دوسروں پر اثر ڈالنے کے لیے کسی دشواری کا سامنا ہوا۔ اور جب قوم کی قوم ہی ایک رنگ میں رنگین ہو۔ تو ایسا منظر شکوک کو غبار بنا کر اڑا دیتا ہے۔ اور اعتراض کی گنجائش نہیں چھوڑتا۔ مگر افسوس جیسا کہ مولینا اپنی کتاب محولہ بالا میں تحریر فرماتے ہیں کہ سب سے بڑی ضرورت بلکہ زندگی کا واحد مقصد آج کل یہ قرار پا گیا ہے۔ کہ انسانی زندگی کی ہر ساعت اور ہر ثانیہ کے اندر تمام تر توجہ اس مادی سامان کے مہیا کرنے اس کو کام میں لانے اور اس کے نتائج سے لطف اٹھانے پر مبذول رہے۔ اور موجودہ زندگی کے بعد کوئی خیال اور اس کے لیے کسی عمل اور کسب کا کوئی ارادہ اور اس دنیا سے باہر کی ہستی کے ساتھ تعلق رکھنے کا کوئی وہم بھی دل میں نہ آنے پاوے اور اپنی تمام کوششوں کا محور اس دنیا کو اور یہاں کی چندروزہ زندگی کو سمجھنا صحیح اصول کار ہے۔ یہ حالت کیوں پیش آئی۔

اس کا جواب بھی مولینا محمود علی صاحب کی ایک تحریر سے دیا جاتا ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ قرآن کے پیش کرنے والے جو زبان سے کہتے ہیں وہ کر کے نہیں دکھلاتے اور وعظ و نصیحت میں فصاحت قرآنیہ پر انسانی طرز کلام کو ترجیح دیکر منطقی موشگافیوں اور شاعرانہ مبالغوں سے کام لیتے ہیں۔ اور رہنمائی سے زیادہ اپنے فضل و کمال کی نمائش چاہتے ہیں۔ حالانکہ اہل ایمان پر نہ بحث نہ مناظرہ فرض ہے نہ منطقیانہ موشگافیوں اور فلسفیانہ معرکہ آرائیوں کی ضرورت وہی روشنی ہدایت جو کلام الٰہی نے پیش کی ہے۔ اس طرز ادا سے جو اس ہادی برحق نے اختیار کی ہے ہر عالم و جاہل

تک پہنچا دینے کی ضرورت ہے۔ سب کا ہدایت پانا اور تمام مخلوق کا ایک راہ اختیار کرنا ممکن نہیں ورنہ کلام الٰہی میں اب بھی وہی کشش ہے۔ اور قرآن کریم کے اندر جذب قلوب کا وہی اثر غافل انسانوں کو خواب غفلت سے جگانیوالا اور تشنہ گان ہدایت کو شراب معرفت سے سیراب کرنے والا اگر ہے تو صرف قرآن کریم۔

اور اس کلام مبارک کا ایک ایک لفظ چشم بینا کو محو حیرت کرنے اور دل دانا کا دامن کھینچنے میں وہ تاثیر دکھاتا ہے۔ جو آئینہ پر جمال یار اور پر کاہ پر کہربا۔

مدعا علیہ کی طرف سے اس بات پر بہت زور دیا گیا ہے کہ علماء وائمہ کی اندھی تقلید درست نہیں۔ یہ ٹھیک ہے قرآن مجید میں ہر شخص کو خود بھی تدبر کرنا چاہیئے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ تمام قواعد ودیگر لوازمات کو جو معنی اخذ کرنے کے لیے ضروری ہیں۔ پس پشت ڈال کر اپنی سمجھ پر چلنا شروع کر دیا جاوے۔ جیسا کہ خود مدعا علیہ کے اپنے گواہان کے طرز عمل سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ ایک تو آیت وبالاخرۃ ہم یوقنون یہ معنی کرتا ہے۔ کہ یوم آخرت پر بھی ایمان رکھتے ہیں۔ اور دوسرا آخرت کے معنی زمانہ آخر کی وحی بتلاتا ہے۔ ذرا احمدی صاحبان خود بھی تو سوچیں کہ انہوں نے دین کو کیا مذاق بنا رکھا ہے۔ اس بحث کے بعد اب اصل معاملہ متنازعہ کو طے کرنے کے لیے یہ بتلانا ہے کہ اسلام کے وہ کون سے بنیادی اصول ہیں کہ جن سے اختلاف کرنے سے ارتداد واقع ہو جاتا ہے۔ یا یہ کہ کن اسلامی عقائد کی پیروی نہ کرنے سے ایک شخص مرتد سمجھا جا سکتا ہے اور کہ عقائد قادیانی سے ارتداد واقع ہوتا ہے یا نہ۔

اوپر کی تمام بحث سے یہ ثابت کیا جا چکا ہے کہ مسئلہ ختم نبوت اسلام کے بنیادی اصولوں میں سے ہے۔ اور کہ رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبین بایں معنی نہ ماننے سے کہ آپ آخری نبی ہیں ارتداد واقع ہو جاتا ہے۔ اور کہ عقائد اسلامی کی رو سے ایک شخص کلمہ کفر کہہ کر بھی دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔

مدعا علیہ مرزا غلام احمد صاحب کو عقائد قادیانی کی رو سے نبی مانتا ہے۔ اور ان کی تعلیم کے مطابق یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ امت محمدیہ میں قیامت تک سلسلہ نبوت جاری ہے۔ یعنی کہ وہ

رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبین بمعنی آخری نبی تسلیم نہیں کرتا۔ آنحضرت ﷺ کے بعد کسی دوسرے شخص کو نیا نبی تسلیم کرنے سے جو قباحتیں لازم آتی ہیں۔ ان کی تفصیل اوپر بیان کی جا چکی ہے۔ اس لیے مدعا علیہ اس اجماعی عقیدہ امت سے منحرف ہونے کی وجہ سے مرتد سمجھا جاوے گا۔ اور اگر ارتداد کے معنی کسی مذہب کے اصولوں سے بکلی انحراف کے لیے جاویں تو بھی مدعا علیہ مرزا صاحب کو نبی ماننے سے ایک نئے مذہب کا پیرو سمجھا جائے گا۔ کیونکہ اس صورت میں اس کے لیے قرآن کی تفسیر اور معمول بہ مرزا صاحب کی وحی ہوگی نہ کہ احادیث و اقوال فقہا جن پر کہ اس وقت تک مذہب اسلام قائم چلا آیا ہے۔ اور جن میں سے بعض کے مستند ہونے کو خود مرزا صاحب نے بھی تسلیم کیا ہے۔

علاوہ ازیں احمدی مذہب میں بعض احکام ایسے ہیں کہ جو شرع محمدی پر مستزاد ہیں۔ اور بعض اس کے خلاف میں مثلاً چندہ ماہواری کا دینا جیسا کہ اوپر دکھلایا گیا ہے۔ زکوٰۃ پر ایک زائد حکم ہے اس طرح غیر احمدی کا جنازہ نہ پڑھنا کسی احمدی کی لڑکی غیر احمدی کو نکاح میں نہ دینا۔ کسی غیر احمدی کے پیچھے نماز نہ پڑھنا شرع محمدی کے خلاف اعمال ہیں۔

مدعا علیہ کی طرف سے ان امور کی توجیہیں بیان کی گئی ہیں۔ کہ وہ کیوں غیر احمدی کا جنازہ نہیں پڑھتے۔ کیوں ان کو نکاح میں لڑکی نہیں دیتے۔ اور کیوں ان کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے۔ لیکن یہ توجیہیں اس لیے کارآمد نہیں کہ یہ امور ان کے پیشواؤں کے احکام میں مذکور ہیں۔ اس لیے وہ ان کے نقطہ نگاہ سے شریعت کا جزو سمجھے جائیں گے۔ جو کسی صورت میں بھی شرع محمدی کے موافق تصور نہیں ہو سکتے۔ اس کے ساتھ جب یہ دیکھا جاوے کہ وہ تمام غیر احمدی کو کافر سمجھتے ہیں۔ تو ان کے مذہب کو مذہب اسلام سے ایک جدا مذہب قرار دینے میں کوئی شک نہیں رہتا۔ علاوہ ازیں مدعا علیہ کے گواہ مولوی جلال الدین شمس نے اپنے بیان میں مسلیمہ وغیرہ کاذب مدعیان نبوت کے سلسلہ میں جو کچھ کہا ہے اس سے یہ پایا جاتا ہے کہ گواہ مذکور کے نزدیک دعویٰ نبوت کاذبہ ارتداد ہے۔ اور کاذب مدعی نبوت کو جو مان لے وہ مرتد سمجھا جاتا ہے۔

مدعا علیہ کی طرف سے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ مرزا صاحب کاذب مدعی نبوت ہیں۔ اس لیے مدعا علیہ بھی مرزا صاحب کو نبی تسلیم کرنے سے مرتد قرار دیا جائے گا۔ لہٰذا ابتدائی تنقیحات جو

۴ر نومبر ۱۹۲۶ء عیسوی کو عدالت منصفی احمد پور شرقیہ سے وضع کی گئی تھیں۔ بحق مدعیہ ثابت قرار دے جا کر یہ قرار دیا جاتا ہے کہ مدعاعلیہ قادیانی عقائد اختیار کرنے کی وجہ سے مرتد ہو چکا ہے۔ لہذا اس کے ساتھ مدعیہ کا نکاح تاریخ ارتداد مدعاعلیہ سے فسخ ہو چکا ہے۔ اور اگر مدعاعلیہ کے عقائد کو بحث مذکورہ بالا کی روشنی میں دیکھا جاوے تو بھی مدعاعلیہ کے ادعا کے مطابق مدعیہ ثابت کرنے میں کامیاب رہی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد کوئی امتی نبی نہیں ہوسکتا۔ اور کہ اس کے علاوہ جو دیگر عقائد مدعاعلیہ نے اپنی طرف منسوب کیے ہیں۔ وہ گو عام اسلامی عقائد کے مطابق ہیں۔ لیکن ان عقائد پر وہ انہی معنوں میں عمل پیرا سمجھا جاوے گا۔ جو معنے مرزا صاحب نے بیان کئے ہیں۔ اور یہ معنیٰ چونکہ ان معنوں کے مغائر ہیں جو جمہور امت آج تک لیتی آئی۔ اس لیے بھی وہ مسلمان نہیں سمجھا جا سکتا ہے۔ اور ہر دو صورتوں میں وہ مرتد ہی ہے۔ اور مرتد کا نکاح چونکہ ارتداد سے فسخ ہو جاتا ہے۔ لہذا ڈگری بدیں مضمون بحق مدعیہ صادر کی جاتی ہے کہ وہ تاریخ ارتداد مدعاعلیہ سے اس کی زوجہ نہیں رہی۔ مدعیہ خرچہ مقدمہ بھی ازاں مدعاعلیہ لینے کی حقدار ہوگی۔

اس ضمن میں مدعاعلیہ کی طرف سے ایک سوال یہ پیدا کیا گیا ہے کہ ہر دو فریق چونکہ قرآن مجید کو کتاب اللہ سمجھتے ہیں۔ اور اہل کتاب کا نکاح جائز ہے اس لیے بھی مدعیہ کا نکاح فسخ قرار نہیں دینا چاہیئے۔ اس کے متعلق مدعیہ کی طرف سے یہ کہا گیا ہے کہ جب دونوں فریق ایک دوسرے کو مرتد سمجھتے ہیں تو ان کو اپنے اپنے عقائد کی رو سے بھی ان کا باہمی نکاح قائم نہیں رہتا۔ علاوہ ازیں اہل کتاب عورتوں سے نکاح کرنا جائز ہے۔ نہ کہ مردوں سے بھی مدعیہ کے دعویٰ کے رو سے چونکہ مدعاعلیہ مرتد ہو چکا ہے۔ اس لیے اہل کتاب ہونے کی حیثیت سے بھی اس کے ساتھ مدعیہ کا نکاح قائم نہیں رہ سکتا۔ مدعیہ کی یہ حجت وزن دار پائی جاتی ہے۔ لہذا اس بناء پر بھی وہ ڈگری پانے کے مستحق ہے۔

مدعاعلیہ کیطرف سے اپنے حق میں چند نظائر قانونی کا بھی حوالہ دیا گیا تھا۔ ان میں سے پٹنہ اور پنجاب ہائی کورٹ کے فیصلہ جات کو عدالت عالیہ چیف کورٹ نے پہلے واقعات مقدمہ ہذا پر حاوی نہیں سمجھا۔ اور مدراس ہائی کورٹ کے فیصلہ کو عدالت معلےٰ اجلاس خاص نے قابل پیروی قرار نہیں دیا۔ باقی رہا عدالت عالیہ چیف کورٹ بہاولپور کا فیصلہ بمقدمہ مسمات جیودڑی بنام

کریم بخش اس کی کیفیت یہ ہے کہ یہ فیصلہ جناب مہتہ اودھوداس صاحب جج چیف کورٹ کے اجلاس سے صادر ہوا تھا۔اور اس مقدمہ کا صاحب موصوف نے مدراس ہائی کورٹ کے فیصلہ پر ہی انحصار رکھتے ہوئے فیصلہ فرمایا تھا۔اور خود ان اختلافی مسائل پر جو فیصلہ مذکور میں درج تھے کوئی محاکمہ نہیں فرمایا تھا۔مقدمہ چونکہ بہت عرصہ سے دائر تھا۔اس لیے صاحب موصوف نے اسے زیادہ عرصہ معرض تعویق میں رکھنا پسند نہ فرما کر باتباع فیصلہ مذکور اسے طے فرمادیا۔دربار معلّی نے چونکہ اس فیصلہ کو قابل پابندی قرار نہیں دیا۔جس فیصلہ کی بناء پر کہ وہ فیصلہ صادر ہوا۔اس لیے فیصلہ زیر بحث بھی قابل پابندی نہیں رہتا۔

فریقین میں سے مختار مدعیہ حاضر ہے۔اسے حکم سنایا گیا۔مدعا علیہ کارروائی مقدمہ ہذا ختم ہونے کے بعد جبکہ مقدمہ زیر غور تھا۔فوت ہو گیا ہے

اس کے خلاف یہ حکم زیر آرڈر ۲۲۔رول ٦ ضابطہ دیوانی تصور ہوگا۔پرچہ ڈگری مرتب کیا جاوے اور مسل داخل دفتر ہو۔



۷۔فروری ۱۹۳۵ء مطابق ۳/ذیقعدۃ ۱۳۵۳ھ

بمقام بہاولپور

دستخط

محمد اکبر ڈسٹرکٹ جج

ضلع بہاولنگر

ریاست بہاولپور

(بحروف انگریزی)

کتبہ: مقبول احمد دھریجہ خان پوری

۱۳/فروری ۱۹۷۳ء بمطابق ۹ محرم الحرام ۱۳۹۳ھ

بمقام محلہ مبارک پورہ کوچہ نمبر ۹ بہاولپور۔

قُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَ زَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ کَانَ زَھُوْقاً

شیخ محمد اکبر ڈسٹرکٹ جج کیمبل پور بمقام راولپنڈی

کا

# فیصلہ

# مرزائی

# دائرہ اسلام سے خارج ہیں



ناشر
مرکزی مکتبہ مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان پاکستان
فون نمبر۔ ۳۳۴۱

سلسلہ اشاعت نمبر ۱۸

# طبع اوّل

۱۳۸۸ھ

۱۹۶۸ء


| | |
|---|---|
| ناشر | مرکزی مکتبہ مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان |
| کتابت | ابوزبیر شاد خوشنویس شاہین مارکیٹ |
| طباعت | حسینیہ پرنٹنگ پریس ملتان شہر |
| صفحات | باون صفحات (۵۲) |
| تعداد | پانچ ہزار (۵۰۰۰) |
| قیمت | پچاس پیسے (۰٫۵۰) |

ملنے کا پتہ

مرکزی مکتبہ مجلس تحفظ ختم نبوت۔ ملتان شہر

تغلق روڈ بیرون لوہاری گیٹ۔ فون نمبر ۳۳۴۱

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تعارف

فروری ۱۹۵۳ء میں تحریک تحفظ ختم نبوت کے سلسلہ میں جب اس وقت کی گورنمنٹ نے مجلس عمل کے راہنماؤں کو اچانک پابند سلاسل کر کے جیل بھیج دیا تو راہنمایان ملت کی گرفتاری کے بعد اس وقت کی حکومت کے متشددانہ فیصلہ نے عوام کے جذبات میں جو اشتعال پیدا کیا۔ اس سے حالات امن و قانون کے دائرہ اختیار سے باہر چلے گئے۔ آخری حربہ حکومت وقت نے یہ استعمال کیا کہ لاہور میں مارشل لاء نافذ کر دیا۔ جب جولائی میں حالات پرسکون ہوئے تو نئی وزارت نے جو ملک فیروز خان نون نے قائم کی ان ہنگامی حالات کی تحقیقات کے لیے ایک کمیشن مقرر کیا جو مسٹر جسٹس محمد منیر اور جسٹس اے آر کیانی مرحوم پر مشتمل تھا۔ مجلس تحفظ ختم نبوت اس کیس کی پیروی میں مصروف تھی۔ اور فروری ۱۹۵۴ء میں یہ کیس آخری مراحل میں داخل تھا۔ اس وقت جماعت کا ڈیفنس آفس حکیم عبدالمجید صاحب سیفی مرحوم جو بی اے علیگ تھے اور مرحوم اصل شاہ پور ضلع سرگودھا کے رہنے والے تھے۔ ان کا دولت کدہ واقع بیڈن روڈ تھا۔

۱۸ فروری کو اچانک ایک بزرگ راولپنڈی سے تشریف لائے جنہوں نے آتے ہی مولانا محمد علی جالندھری دامت برکاتہم کا نام پوچھا حضرت مولانا محمد علی صاحب سے ملاقات کرائی گئی۔ وہ غالباً لیفٹیننٹ نذیر الدین جو اس مقدمہ میں مدعا علیہ ہیں، ان کا بھائی تھا یا کوئی دوسرا عزیز تھا۔ انہوں نے اس کیس کی نوعیت ذکر کی کہ:

> ”قادیانی عورت نے اپنے مرکز ربوہ سے امداد حاصل کر کے میرے بھائی کے خلاف حق مہر وغیرہ کا دعویٰ دائر کر دیا ہے۔ ہماری طرف سے آپ اس مقدمہ کی پیروی کریں“

حضرت مولانا محمد علی صاحب نے وعدہ فرمالیا کہ ہم مناظر اسلام مولانا لال حسین صاحب اختر کو کیس کی پیروی کے لیے روانہ کریں گے چنانچہ سال ڈیڑھ سال کیس زیر سماعت رہا جس کا

دفاع اہل اسلام کی طرف سے مولانا موصوف کرتے رہے اور راولپنڈی میں بحیثیت گواہ صفائی مدعاعلیہ کے پیش ہوتے رہے۔جس کا نتیجہ (لوہر کورٹ سے لے کر سیشن کورٹ تک) اہل اسلام کے حق میں نکلا۔اللہ تعالیٰ دونوں جج صاحبان کوان کی دینی وقانونی فراست پر جزائے خیر عطا فرمائے۔

ہماری دعا ہے کہ خدا تعالیٰ ایسے باخبر دینی احساس رکھنے والے جج اور افسروں کوان کے مناصب پر قائم رکھے تاکہ اسلامی ملک میں کفروارتداد اسلام سے جدا ہوکر سامنے آجائے اور مسلمان، قادیانی مکروہ فریب سے بچ جائیں۔

یادرہے پاکستان میں اپنی نوعت کا یہ پہلا کیس تھا کیونکہ یہ فیصلہ صرف ایک عورت کے خلاف نہ تھا بلکہ پوری امت قادیانیہ کے کفر پر مہر تصدیق ثبت کرنا تھی چنانچہ اس فیصلہ سے قادیانی کیمپ میں کھلبلی مچ گئی جس کی وجہ سے پوری جماعت کے لیڈر اور وکلاء نے ہائی کورٹ میں اپیل دائر کرنے پر غور وخوض کیا۔ ہماری اطلاع کے مطابق اپیل تیار کر لی گئی وکیل مقرر کیا گیا۔لیکن جب چوہدری ظفر اللہ خان سے مشورہ کیا گیا تو اس نے کہا کہ ’’اپنی ذمہ داری پر اپیل دائر کریں میں کوئی ذمہ داری نہیں لیتا‘‘ چنانچہ ۳/جون ۱۹۵۵ء سے آج تک امت قادیانیہ نے خاموشی اختیار کر کے اپنے کفر کی تصدیق کردی ہے۔

قبل ازیں یہ فیصلہ انگریزی میں چالیس ہزار کی تعداد میں مجلس تحفظ ختم نبوت نے شائع کیا۔ پھر ڈاکٹر عبدالقادر صاحب نے گجرات سے کافی تعداد میں شائع کیا۔ پھر کراچی مجلس تحفظ ختم نبوت نے پانچ ہزار کی تعداد میں شائع کر کے اندرون وبیرون ملک مفت تقسیم کیا۔

انگریزی سے اردو میں ترجمہ کرنے کی وجہ سے بعض حوالجات اور عبارات میں خلجان پڑ گیا تھا۔ اس وجہ سے انگریزی فیصلہ کی طرح اب مجلس تحفظ ختم نبوت اسے اپنے مرکزی مکتبہ سے نہایت احتیاط سے بہ تصیح تام چھاپ کر مسلمانوں کے سامنے پیش کر رہی ہے۔تاکہ روشن ضمیر جج کے فیصلوں سے پڑھا لکھا طبقہ اپنے دل کا اطمینان کرے اور ملت کے اس باغی گروہ کے جالِ کفرو ارتداد سے اپنے آپ کو بچائے۔

ناظم شعبہ نشر واشاعت

مجلس تحفظ ختم نبوت، ملتان۔

# بعدالت شیخ محمد اکبر ایڈیشنل ڈسٹرکٹ جج راولپنڈی

سول اپیل ۱۹۵۵ء

امتہ الکریم بنت کرم الٰہی راجپوت جنجوعہ مکان نمبر ۵۰۰/B نیا محلہ ٹرنک بازار

بنام

لیفٹیننٹ نذیر الدین ملک خلف ماسٹر محمد دین اعوان محلہ کرشن پورہ راولپنڈی

# مفصّل فیصلہ

مسمات امتہ الکریم دختر کرم الٰہی (بقول میاں عطاء اللہ وکیل برائے اپیلانٹ ایک لوہار ہے) کی شادی مسمی نذیر الدین میٹریکولیٹ (بقول میاں عطاء اللہ ایک ترکھان ہے) سے ۲۵ ستمبر ۱۹۴۹ء کو ہوئی تھی اور دو ہزار روپیہ مہر مقرر ہوا تھا۔ یہ بیان کیا گیا کہ نکاح ایک حنفی مولوی نے پڑھایا تھا بقول خواجہ احمد اقبال وکیل برائے اپیلانٹ مسٹر نذیر الدین ترکھان اور میٹریکولیٹ ہونے کے باوجود بڑا خوش قسمت تھا کہ اسے پاکستان آرمی میں کمیشن حاصل ہو گیا۔

اس نے یہ سوچا کہ آگے چل کر بڑے بڑے افسروں سے اس کا میل جول ہوگا اور ایک لوہار کی لڑکی کو بیوی کی حیثیت سے اپنے گھر میں رکھنا باعث تذلیل ہوگا۔ اور افسران کی نظروں میں وہ سوشل نہیں سمجھا جائے گا۔ اس لیے اس نے ۱۶ جولائی ۱۹۵۱ء کو اپنی منکوحہ بیوی امتہ الکریم کو باقاعدہ طور پر طلاق دے دی اور طلاق نامہ لکھ دیا۔ مسمات امتہ الکریم نے اس بناء پر مہر کی دو ہزار روپیہ کی رقم حاصل کرنے کے لیے اپنے پہلے خاوند لیفٹیننٹ نذیر الدین ملک کے خلاف مقدمہ دائر کر دیا اس کے علاوہ شادی کے موقعہ پر اس کے والد نے اسے جو جہیز دیا تھا اور جو اس کے سابقہ خاوند کے پاس تھا۔ اس کی ۲۴۰۳ روپے قیمت ادا کرنے کا مطالبہ کیا۔ یہ مفلسی (پاپر کیس) کا مقدمہ تھا۔

## شادی باطل تھی

لیفٹیننٹ نذیر الدین ملک پر مسمات امتہ الکریم نے بیشتر الزمات لگائے تھے۔ان کی اس نے تردید کی۔اور جہیز کے متعلق کہا کہ وہ اس کے پاس نہیں تھا۔اپیلانٹ نے جو اس کی قیمت بتائی ہے وہ صحیح نہیں حق مہر کے دعویٰ کے متعلق کہا گیا کہ شادی قانونی طور پر باطل تھی اس لئے کہ یہ فریب سے ہوئی تھی کیونکہ مدعیہ کے متعلق یہ ظاہر کیا گیا تھا کہ وہ حنفی فرقہ سے تعلق رکھتی ہے۔ حالانکہ وہ مرزا غلام احمد آف قادیان کی پیرو ہے اور اگر یہ فریب ثابت نہ بھی ہو۔تب بھی یہ شادی ایک مسلمان اور غیر مسلمان کے درمیان ہونے کی وجہ سے باطل ہے۔بدیں وجہ یہ کہا گیا تھا کہ مدعیہ مہر کا کوئی مطالبہ نہیں کرسکتی۔یہ ایک مسلمہ بات ہے کہ فریقین میں شادی کے بعد زن و شوہر کے تعلقات قائم رہے۔ان تعلقات اور زناشوئی کی تکمیل کی مظہر ایک بچی ہے جس کی عمر پانچ سال کے لگ بھگ ہے۔

## احمدی عورت سے شادی ممکن ہے؟

امتہ الکریم نے مبینہ فریب سے صاف انکار کیا ہے۔اور ٹرائل کورٹ میں اس نے اقرار کیا تھا کہ وہ حنفی مسلمان ہے۔اس کے والد کرم الٰہی نے بھی عدالت میں اقرار کیا تھا کہ وہ حنفی مسلمان ہے۔اس ضمن میں یہ بھی کہا گیا تھا کہ ایک مسلمان کی ایک احمدی عورت سے شادی قطعی طور پر باطل نہیں۔یہ زیادہ سے زیادہ فاسد ہوسکتی ہے۔باطل شادی کا قانون کی نظر میں کوئی وجود نہیں۔ لیکن فاسد شادی کے ایسے واقعات ضرور ملتے ہیں۔جس میں خاوند کو زوجیت کے فرائض کی تکمیل کرنے کی صورت میں مقررہ یا مناسب مہر (ڈاور) ادا کرنا پڑتا ہے۔

لیفٹیننٹ نذیر الدین نے یہ بھی کہا کہ مدعیہ جہیز سے دست بردار ہوگئی تھی۔اس سلسلہ میں چند ایک عذرات پیش کئے گئے۔فریقین کے ان بیانات پر ٹرائل کورٹ کے فاضل جج نے حسب ذیل تنقیحات وضع فرمائیں:۔

۱۔ کیا مدعیہ اور مدعا علیہ کے درمیان شادی دھوکہ اور فریب سے ہوئی تھی۔ اس لیے مدعا علیہ پر لازم نہیں کہ وہ مدعیہ کو مہر ادا کرے۔

(۱۔سی اے) مبینہ دھوکہ ثابت نہ ہونے پر کیا فریقین کے درمیان شادی باطل ہے اور مہر کے دعویٰ پر اس کا کیا اثر پڑتا ہے؟

۲۔ کیا مدعیہ مہر کے مطالبہ سے دستبردار ہوگئی تھی؟

۳۔ کیا جہیز کا کوئی سامان مدعا علیہ کے قبضہ میں ہے اور کتنی مالیت کا ہے؟

۴۔ اگر ایسا ہے تو مدعیہ کس قدر ریلیف کی اس سلسلہ میں مستحق ہے؟

## "ماتحت عدالت کا فیصلہ"

سماعت کے بعد میاں محمد سلیم سینئر سول جج راولپنڈی نے ۵۵۔۳۔۲۵ کو اس مقدمہ کا فیصلہ سنادیا تھا۔ اس فیصلہ میں علاوہ دیگر امور کے حسب ذیل قرارداد منتج ہوئیں:۔

۱۔ فریقین میں شادی کسی دھوکہ یا فریب سے نہیں ہوئی تھی۔

۲۔ مدعیہ کبھی مہر کے مطالبہ سے دستبردار نہیں ہوئی تھی۔

۳۔ جہیز کا ۲۴۰۳ روپے کا سامان جو مدعیہ کا تھا مدعا علیہ کے قبضہ میں ہے۔

میاں عطاء اللہ ایڈووکیٹ اور خواجہ احمد اقبال ایڈووکیٹ نے مسمات امتہ الکریم کی طرف سے اور مسٹر ظفر محمود نے لیفٹیننٹ نذیر الدین ملک کی طرف سے پیروی کی ہے۔ ان وکلاء میں سے کسی نے بھی میری عدالت میں متذکرہ نتائج کی صحت کے خلاف ایک لفظ تک نہیں کہا ٹرائل کورٹ کے فیصلہ کی دیگر قراردادیں حسب ذیل ہیں:

۱۔ قادیانیوں کو اہل کتاب قرار نہیں دیا جا سکتا۔ مسمات امتہ الکریم قادیانی احمدی ہے اس لیے جب اس کی شادی مدعا علیہ سے ہوئی تو اس وقت وہ غیر مسلم تھی۔ فریقین کی شادی قطعی طور پر باطل ہے۔ زوجیت کے فرائض کی تکمیل بھی اسے قانونی طور پر جائز قرار نہیں دے سکتی۔ (لہذا) مہر کا قرضہ قانونی طور پر واجب الوصول نہیں۔

متذکرہ نتائج کی اساس پر میاں محمد سلیم نے مسماۃ امتہ الکریم کو اپنے سابق خاوند سے جہیز کے سامان کی ۲۴۰۳ روپے کی مالیت وصول کرنے کی ڈگری دیدی لیکن مہر کا مقدمہ خارج کر دیا۔

متذکرہ فیصلہ اور ڈگری کے خلاف دو (۲) اپلیں دائر کی گئیں۔ مسماۃ امتہ الکریم نے دو ہزار روپیہ حق مہر کی اپیل دائر کی۔ دوسرا عدالت نے جہیز کے سامان کی مالیت ادا کرنے کی جو ڈگری لیفٹیننٹ نذیر الدین کے خلاف دی تھی اس سے گلوخلاصی حاصل کرنے کے لیے اس نے بھی اپیل دائر کر دی۔ شہادتیں اور خاص طور پر مسماۃ امتہ الکریم کے خطوط ظاہر کرتے ہیں کہ شادی کے وقت وہ قادیانی تھی۔ میں ٹرائل کورٹ کے فیصلہ کی توثیق کرتے ہوئے اسے بحال رکھتا ہوں۔ ابتداء میں پیرایہ آغاز کے طور پر اپیلانٹ کے وکیل میاں عطاء اللہ نے مندرجہ ذیل سوالات اٹھائے تھے:۔

۱۔ مسلمانوں میں اس امر کے متعلق اجماع نہیں کہ پیغمبر اسلام حضرت محمد ﷺ خدا کے آخری نبی تھے۔ اور یہ کہ ان کے بعد کوئی نبی نہیں بھیجا جائے گا

۲۔ مسلمانوں میں اس امر کے متعلق بھی اجماع نہیں کہ جو شخص حضرت محمد ﷺ کے نبی آخرالزمان ہونے پر یقین نہیں رکھتا وہ مسلمان نہیں۔

۳۔ اس پر بھی اجماع مسلمین نہیں کہ قادیانی احمدی غیر مسلم ہیں۔

سوال نمبر ۱ کے تحت (الف) ٹرائل کورٹ کے فاضل جج نے یہ قرار دیا ہے کہ مسلمانوں کا یہ بنیادی عقیدہ ہے کہ ہمارے پیغمبر اسلام حضرت محمد ﷺ خدا کے آخری نبی تھے اور ان کے بعد کوئی نبی نہیں آ سکتا۔ اس عقیدہ کی اساس ''خاتم النبین'' کے وہ الفاظ ہیں جو پیغمبر اسلام ﷺ کے متعلق خدا تعالیٰ نے قرآن مجید میں استعمال کئے ہیں۔ لیکن قادیانی اس کو ختم النبین پڑھتے ہیں اور اس کی تاویل نبوت کی مہر لگانے والا کرتے ہیں۔ اس تاویل کے مطابق ان کے نزدیک خدا ہمارے پیغمبر اسلام ﷺ کے بعد بھی لاتعداد نبی بھیج سکتا ہے۔ ان کے پاس نبی کریم کی مہر ہوگی۔ اور ان کے نزدیک مرزا غلام احمد بھی ایک ایسا نبی ہے جو خدا سے قرآن کریم سے مختلف کوئی ضابطہ نہیں

لایا۔ جنہیں پہلے ضابطہ کی تشریح کرنے کے لیے خداوتعالیٰ کے مزید پیغمات کے ساتھ بھیجا گیا تھا۔ اس قسم کا نبی ان کے نزدیک ظلی یا غیر تشریعی نبی ہے یعنی تشریعی نبی سے مختلف، یعنی اس نبی سے مختلف جس پر خداوند تعالیٰ سے براہ راست وحی اتری ہو۔

## حضرت عیسیٰؑ سے افضل ہونے کا دعویٰ

ٹرائیل کورٹ نے مرزا غلام احمد کے ایک کتابچہ کا اقتباس پیش کیا ہے جس میں انہوں نے اپنے دعویٰ کی وضاحت کی ہے:۔

''اسی طرح اوائل میں میرا بھی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت ہے۔ وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین میں سے ہے اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تو میں اس کو جزئی فضیلت قرار دیتا تھا۔ مگر بعد میں جو خدا تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی، اس نے مجھے اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا۔ اور صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا گیا۔!''

(حقیقۃ الوحی ص ۱۴۹۔۱۵۰)

## سب مسلمان کافر ہیں

اور یہ واضح کرنے کے لیے کہ مرزا غلام احمد کے معتقدین ان کے اس دعویٰ کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہیں، قادیانیوں کے دوسرے خلیفہ مرزا بشیر الدین محمود احمد کے حسب ذیل الفاظ کا ظاہر کرنا بھی ضروری سمجھا گیا۔

''ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں''

(انوار خلافت ص ۹۰)

مقدمہ کی سماعت کرنے والی عدالت نے یہ بھی کہا کہ نبوت کے بارہ میں قادیانیوں کا عقیدہ باقی مسلمانوں سے بنیادی طور پر مختلف ہے۔ مدعیہ کے فاضل وکیل نے اے آئی آر ۱۹۲۳

مدراس ۱۷۱ عدالت میں پیش کیا تھا جس میں یہ رائے ظاہر کی گئی تھی کہ قادیانی صرف مسلمانوں کے اندر ایک فرقہ کی حیثیت رکھتے ہیں لیکن یہ رائے اس بناء پر قائم کی گئی تھی کہ مرزا غلام احمد کو نبوت کا دعویٰ کیے اتنا کم عرصہ گزرا تھا کہ یہ کہنا ممکن نہیں تھا کہ عام مسلمانوں کی غالب اکثریت قادیانیوں کو مسلمان سمجھنے کے خلاف تھی۔ عدالت ماتحت نے کہا ہے کہ بلاخوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ مسلمانوں کے تقریباً ہر فرقہ کے علماء سوائے احمدیوں کے کسی نہ کسی وقت اعلان کر چکے ہیں کہ قادیانی مسلمانوں کا ایک فرقہ نہیں ہیں بلکہ غیر مسلم ہیں۔ عدالت کی رائے کی مطابق یہ بات ''فسخ نکاح مرزائیاں'' نامی کتابچہ سے بھی ثابت ہوتی ہے جو ۱۹۲۵ء میں دفتر اہلحدیث امرتسر سے شائع ہوا تھا اور جس میں اسلام کے مختلف فرقوں کے علماء کے فتویٰ موجود ہیں۔

## ایک اور فاضل جج کا فیصلہ

بہاول پور کے فاضل ڈسٹرکٹ جج نے مسماۃ عائشہ بنام عبدالرزاق کے مقدمہ میں ۱۹۳۵ء میں جو مشہور فیصلہ کیا تھا، اس سے بھی یہ بات زیادہ واضح طور پر سامنے آجاتی ہے۔ یہ فیصلہ کتاب کی شکل میں شائع ہوا تھا۔ اس میں متعدد علماء کے فتاویٰ اور دلائل کی بناء پر جو دونوں فریق نے پیش کئے تھے، مسلمانوں اور قادیانیوں کے مذہب میں فرق پر تفصیل سے بحث کی گئی تھی۔ عدالت نے اس سلسلہ میں یہ امر پیش نظر رکھنا بھی مناسب سمجھا کہ حال ہی میں قادیانیوں کے خلاف ملک گیر پیمانہ پر جو تحریک چل رہی تھی اس کے دوران احمدیوں کے سوا باقی ہر خیال کے مسلمان علماء کی ایک کانفرنس ہوئی تھی جس میں اتفاق رائے سے اعلان کیا تھا کہ ''قادیانی مسلمہ معنوں میں مسلمان نہیں ہیں بلکہ ایک مختلف مذہب کے پیرو ہیں'' چنانچہ اب اس مرحلہ پر یہ بات کہی جاسکتی ہے کہ مسلمانوں کی غالب اکثریت کی رائے یہ ہے کہ قادیانی غیر مسلم ہیں۔

## کیا قادیانی اہل کتاب ہیں؟

مدعیہ کے فاضل وکیل نے ایک اور دلیل پیش کی ہے کہ قادیانی کم از کم قرآن کریم پر ایمان رکھتے ہیں۔ اس لیے ان کا شمار ''اہل کتاب'' یا قرآن کریم کے ماننے والوں میں ہوسکتا ہے اور

چونکہ شرع محمدی کی رو سے مسلمانوں اور اہل کتاب کا نکاح باطل نہیں بلکہ ''فاسد'' یعنی غیر پسندیدہ ہوتا ہے اس لیے یہ نکاح قانونی تھا۔لہذا مہر جائز قرار دینا چاہئیے۔

عدالت نے کہا محمڈن لاء کے اس اصول پر مدعا علیہ کے وکیل کو کوئی اعتراض نہ تھا۔لیکن ان کی رائے میں قادیانیوں کو ''اہل کتاب'' میں بھی شمار نہیں کیا جاسکتا۔دونوں فریق کے وکلاء اس پر متفق تھے کہ ''اہل کتاب'' کی کوئی واضح تعریف کہیں موجود نہیں ہے۔اس لفظ کے لغوی معنی یہ معلوم ہوتے ہیں ''الہامی کتاب پر ایمان لانے والے''۔

مدعیہ کی طرف سے اعلان کیا گیا تھا کہ قادیانی قرآن کریم پر ایمان رکھتے ہیں اس لیے وہ ''اہل کتاب'' ہیں لیکن یہ مان لینے کے بعد قادیانیوں کو غیر مسلم کہنے کا سرے سے کوئی جواز ہی باقی نہیں رہتا۔کیونکہ اگر یہ مان لیا جائے کہ قرآن کریم پر قادیانیوں کا ایمان ہے تو انہیں غیر مسلم کہنے کی کوئی وجہ باقی نہیں رہے گی۔

عدالت نے کہا کہ یہ استدلال مجھے پسند نہیں آیا کیونکہ درحقیقت قادیانیوں کو دائرہ اسلام سے خارج سمجھنے کی وجہ ہی یہ ہے کہ قرآن شریف کے وہ مطلب تسلیم نہیں کرتے جس پر سارے مسلمانوں کا ایمان ہے۔بلکہ اپنا مطلب پورا کرنے کے لیے انہوں نے قرآن کریم کی آیات توڑ موڑ کر انہیں نئے معنی پہنا دیئے ہیں۔قادیانی قرآن کریم کو اس صورت میں تسلیم نہیں کرتے جس صورت میں وہ تیرہ سو سال سے قائم ہے اور اسے اس صورت میں تسلیم نہیں کرتے جس صورت میں نبی کریم ﷺ نے پیش کیا تھا۔بلکہ مرزا غلام احمد نے جس طرح پیش کیا اسے وہ مانتے ہیں یہ صحیح ہے کہ عیسائیوں نے بھی اپنی الہامی کتاب (انجیل) میں بے جا تبدیلیاں کی ہیں۔اور اس کے باوجود انہیں اہل کتاب تصور کیا جاتا ہے لیکن اس کی وجہ یہ ہے کہ مسلمان حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو خدا کا نبی مانتے ہیں۔اسی لیے ان کے پیروکاروں کو (اہل کتاب) سمجھتے ہیں۔درآنحالیکہ انہوں نے الہامی کتاب میں مسلمانوں کے عقیدہ کے مطابق تبدیلیاں کی ہیں۔

## مرزا غلام احمد جھوٹا نبی ہے

عدالت کی رائے میں قادیانیوں کا مسئلہ اس سے بالکل مختلف ہے کیونکہ مسلمان مرزا غلام احمد کو کسی صورت میں بھی نبی تسلیم نہیں کرتے۔ بلکہ نبوت کا جھوٹا دعویدار سمجھتے ہیں۔ نبوت کے ایسے جھوٹے دعویدار کے پیروؤں کو کسی حالت میں بھی اہل کتاب نہیں مانا جا سکتا۔ جبکہ وہ قرآن کریم کو انہی معنوں میں تسلیم نہ کرتے ہوں جن معنوں میں عامتہ المسلیمین تسلیم کرتے ہیں جیسا کہ خود قرآن کریم کی ابتدائی آیات میں کہا گیا ہے کہ یہ کتاب ان کی ہدایت کے لیے ہے جو اس پر ایمان رکھتے ہیں جو ہمارے نبی پر نازل کیا گیا اور اس پر ایمان رکھتے ہیں جو ان سے پہلے آنے والے نبیوں پر نازل کیا گیا جیسا کہ اس آیت سے واضح ہوتا ہے:۔

وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَ مَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ: (سورۃ نمبر ۲ آیت نمبر ۴)

عدالت کی رائے میں یہ کتاب ان کے لیے وجہ ہدایت نہیں بن سکتی جو ہمارے نبی کریمؐ کی رحلت کے بعد کے کسی الہام پر ایمان لے آئیں قادیانی مرزا کے مبینہ الہامات پر ایمان رکھتے ہیں۔ عدالت کی یہ رائے اس لیے ہے کہ مدعی کے فاضل وکیل کی دلیل بے معنی ہے۔ قادیانیوں کو اہل کتاب بھی نہیں کہا سکتا۔ لہذا مدعیہ مدعا علیہ سے شادی کے وقت غیر مسلم تھی۔ دونوں کا نکاح بالکل باطل تھا اور اس لیے خلوت بھی اسے جائز نہیں بنا سکتی اور مہر قانونی طور پر واجب الادا قرار نہیں دیا جا سکتا۔



## مرزا صاحب کا مامور من اللہ ہونے کا دعویٰ

احمدیوں کا لاہوری فرقہ مرزا صاحب کو نبی نہیں مانتا بلکہ صرف مجدد مانتا ہے۔ اس مقدمہ میں تصفیہ طلب نتائج دوررس نتائج کے حامل، اور روزمرہ پیش آنے والے ہیں۔ اس سلسلہ میں ہماری عدالت عالیہ یعنی لاہور ہائی کورٹ کی طرف سے کوئی نظیر نہیں پیش ہوئی۔ فسادات کی تحقیقاتی رپورٹ سے (جسے مدعیہ کے فاضل وکیل میاں عطاء اللہ نے پیش کیا) پتہ چلتا ہے کہ مرزا غلام احمد ضلع گورداسپور کے ایک دیہات ''قادیان'' کے رہنے والے تھے۔ انہوں نے

فارسی اور عربی گھر پر پڑھی لیکن بظاہر انہوں نے کسی قسم کی مغربی تعلیم حاصل نہیں کی۔ ۱۸۶۴ء میں انہیں سیالکوٹ کی ضلع کچہری میں کلرک کی نوکری مل گئی۔ جہاں وہ چار سال کام کرتے رہے مارچ ۱۸۸۲ء میں مرزا غلام احمد نے اس الہام کا دعویٰ کیا کہ خدا نے ایک خاص کام ان کے سپرد کیا۔ بالفاظ دیگر انہوں نے ''مامور من اللہ'' ہونے کا دعویٰ کیا۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کا انکار

۱۸۸۸ء میں ایک اور الہام کے تحت انہوں نے اپنے معتقدین سے بیعت کا مطالبہ کیا ۱۸۹۰ء کے اواخر میں مرزا غلام احمد کو پھر الہام ہوا کہ: ''عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام صلیب پر فوت نہیں ہوئے، نہ انہیں آسمان پر اٹھایا گیا بلکہ ان کے شاگرد انہیں زخمی حالت میں صلیب سے اتار لے گئے اور ان کی تیمارداری کی یہاں تک کہ ان کے زخم اچھے ہو گئے پھر وہ بھاگ کر کشمیر چلے گئے جہاں وہ طبعی موت مرے۔''

## مثیلِ عیسیٰ ہونے کا دعویٰ

نیز یہ کہ یہ عقیدہ غلط ہے کہ قیامت کے قریب وہ اپنی اصلی شکل میں دوبارہ ظاہر ہوں گے اور ان کے دوبارہ ظہور کا مطلب صرف یہ تھا کہ عیسیٰ ابن مریم کی صفات کا حامل دوسرا شخص پیغمبر اسلام کی امت میں ظاہر ہوگا۔ اور یہ وعدہ مرزا صاحب کی ذات میں پورا ہو چکا ہے، جو مثیل عیسیٰ ہیں اور اس لیے وہ ''مسیح'' ہیں جس کا وعدہ کیا گیا تھا۔

## مُسلمان میں اضطراب

اس عقیدہ کی اشاعت سے مسلمان بہت مضطرب ہوئے۔ کیونکہ یہ عقیدہ اس عام عقیدہ کے بالکل خلاف تھا کہ عیسیٰ ابن مریم (علیہ السلام) اپنی اصلی شکل میں آسمان سے اتریں گے اور مسلمان علماء نے اس کی شدید مخالفت کی۔

# دعوائے مہدویت

کچھ عرصہ بعد مرزا صاحب نے مہدی ہونے کا دعویٰ بھی کیا...... وہ مہدی نہیں جس نے خونریزی کر کے فتوحات حاصل کرنی تھیں بلکہ معقولیت پسند مہدی جس نے اپنے مخالفوں کو دلائل سے قائل کرنا تھا۔

# جہاد حرام ہے

۱۹۰۰ء میں انہوں نے ایک اور نیا نظریہ پیش کیا کہ آئندہ سے ''جہاد بالسَّیف'' نہیں ہوگا بلکہ مخالف کو دلائل سے مطمئن کرنے کی کوشش تک جہاد محدود ہوگا۔

# ظِلّی نبی ہونے کا دعویٰ

۱۹۰۱ء میں مرزا غلام احمد نے ظلّی نبی ہونے کا دعویٰ کیا اور ایک اشتہار ''ایک غلطی کا ازالہ'' کے ذریعہ یہ تشریح کی کہ ختم نبوت کے اصول کا مقصد یہ ہے کہ پیغمبر اسلام کی رحلت کے بعد کوئی نبی نئی شریعت لے کر نہیں آئے گا۔ لیکن شرع کے بغیر کسی نئے پیغمبر کا ظہور ختم نبوت کے اصول کے خلاف نہیں ہے۔

# مثیل کرشن ہونے کا دعویٰ،

نومبر ۱۹۰۴ء میں سیالکوٹ کے جلسہ میں تقریر کرتے ہوئے مرزا غلام احمد نے مثیل کرشن ہونے کا دعویٰ کیا۔

# مسلمانوں سے الگ مردم شماری

۱۹۰۱ء میں جماعت احمدیہ قائم ہوئی اور خود مرزا صاحب کی درخواست پر اس سال مردم شماری کے کاغذات میں انہیں مسلمانوں کا ایک الگ فرقہ دکھایا گیا۔

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت ص ۸،۹)

مرزا غلام احمد کے پیروؤں کے ان عجیب وغریب عقائد وخیالات نے مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان شدید مذہبی اختلافات پیدا کر دیئے فاضل ججان نے مزید لکھا ہے (ص ۱۹۶۔۱۹۷)

احمدیہ فرقہ کے بانی مرزا غلام احمد کے نبی ہونے کے دعویٰ نے امت میں اضطراب پیدا کر دیا اور مسلمانوں کے خیال کے مطابق اس دعویٰ نے انہیں اسلام کے دائرے سے بالکل خارج کر دیا۔ ایک حدیث میں جسے عام طور پر تسلیم کیا جاتا ہے، کہا جاتا ہے کہ خدا نے انسانوں کی ہدایت کے لیے جو نبی بھیجے ہیں، ان کی تعداد ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے۔

## حضرت محمد ﷺ آخری نبی ہیں

مسلمان پیغمبر اسلام ﷺ کو انبیاء کے اس سلسلہ کا آخری نبی مانتے ہیں۔ قرآن اور انجیل میں ان میں سے بعض نبیوں کے اسماء بھی بتائے گئے ہیں۔ قرآن کریم کی حسب ذیل آیات سے یہ استنباط ہوتا ہے کہ نبی کریم کی وفات کے بعد نبوت ختم ہوگئی اور اب کوئی نیا نبی نہیں آئے گا۔

۱۔ ''محمدؐ تم میں سے کسی مرد کا باپ نہیں، بلکہ وہ خدا کے رسول اور آخری نبی ہیں۔ اور اللہ سب کچھ جانتا ہے۔'' (سورۃ ۳۳۔ آیت ۴۰)

۲۔ ''یاد رکھو! خدا نے نبیوں سے عہد لیا اور کہا کہ ہم تمہیں کتاب اور دانش دیتے ہیں۔ پھر تمہارے پاس ایک رسول آتا ہے جو اس کی بھی تصدیق کرتا ہے جو تمہارے پاس ہے، کیا تم اس پر ایمان لاؤ گے اور اس کی مدد کرو گے خدا نے کہا کیا تم راضی ہو اور اس معاہدے کی پابندی کرو گے؛ انہوں نے کہا ہم راضی ہیں۔ اس نے کہا گواہ رہنا اور ہم بھی گواہوں میں شامل ہیں۔'' (سورۃ ۳۔ آیت ۸۱)

۳۔ ''آج کے دن جنہوں نے ایمان ترک کیا اور تمہارے مذہب کی طرف سے تمام امیدیں ختم کر دیں، ان سے خوف نہ کرو بلکہ میرا خوف کرو۔ آج کے دن ہم نے تمہارا دین تمہارے لیے مکمل کر دیا اور اپنی نعمتیں تم پر تمام کر دیں اور تمہارے لیے مذہب کے طور پر اسلام کو پسند کیا۔'' (سورۃ ۵۔ آیت ۴)

اس کے علاوہ متعدد احادیث اور متذکرہ بالا آیات کی معیاری تفاسیر میں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ پیغمبر اسلام کے بعد کوئی نیا نبی نہیں آئے گا۔

لیفٹیننٹ نذیر الدین کے فاضل وکیل شیخ ظفر محمود نے اس سلسلہ میں رسالہ ''طلوع اسلام'' جولائی ۱۹۵۴ء رسالہ ''فسخ نکاح مرزائیاں'' رسالہ ''ترجمان القرآن'' نومبر ۱۹۵۳ء مسماۃ عائشہ بنام عبدالرزاق کے مقدمہ میں بہاول پور کے فاضل ڈسٹرکٹ جج ''منشی محمد اکبر کا فیصلہ'' اور مولانا ابوالاعلیٰ مودودی کی کتاب ''قادیانی مسئلہ'' پیش کیا۔

(مدعیہ کے وکیل) میاں عطاء اللہ نے ''طلوع اسلام'' جولائی ۱۹۵۴ء ''ختم نبوت کی حقیقت'' از مرزا بشیر احمد ایم اے (مرزا غلام احمد، خلیفہ ثانی مرزا بشیر الدین محمود احمد کے چھوٹے بھائی) نیز احمدی فرقہ کے بانی کی لکھی ہوئی کتاب ''الحق'' المعروف بہ ''مباحثہ لدھیانہ'' ان کی ایک اور تصنیف ''حقیقۃ الوحی''، ۱۹۵۳ء کے فسادات پنجاب کی تحقیقاتی رپورٹ، ابو الاعلیٰ مودودی کے ''قادیانی مسئلہ'' کا قادیانیوں کی طرف سے جواب، ''تحقیقاتی عدالت میں مرزا بشیر الدین محمود کا بیان'' اور ''مقدمہ بہاول پور'' از جلال الدین شمس ''تصدیق احمدیت'' از بشارت احمد وکیل حیدر آباد دکن۔ ''حقیقۃ الوحی'' چوتھا ایڈیشن ۱۹۵۰ء ''تحقیقاتی عدالت کی رپورٹ پر ایک نظر'' از جلال الدین شمس صدر انجمن احمدیہ پاکستان کے تفصیلی حوالے دیئے ہیں۔ انہوں نے خاص طور پر قادیانیوں کے اس عقیدہ کی طرف توجہ دلائی جسے احمدیہ جماعت کے فاضل وکیل مسٹر عبدالرحمان خادم نے تحقیقاتی عدالت کے فاضل ججوں کے سامنے پیش کیا تھا اور جس کے لیے انہوں نے حسب ذیل آیاتِ قرآنی سے استنباط کیا تھا۔

۱۔ ''اور جو شخص اللہ اور رسول کا کہنا مان لے گا تو ایسے اشخاص بھی ان حضرات کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام فرمایا ہے یعنی ''انبیاء''، ''صدیقین''، ''شہداء'' اور ''صلحاء''۔ اور یہ حضرات اچھے رفیق ہیں۔'' (سورۃ ۴۔ آیت ۶۹)

۲۔ ''اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان رکھتے ہیں، ایسے ہی لوگ اپنے رب کے نزدیک صدیق اور شہید ہیں ان کے لیے ان کا اجر اور ان کا نور ہوگا۔ اور جو لوگ کافر ہوئے اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا وہی لوگ جہنمی ہیں۔'' (سورۃ ۵۷۔ آیت ۱۹)

۳۔ اے فرزندان آدم! جب تمہارے پاس تم میں سے رسول آئیں، جو تمہیں میری آیتیں سنائیں۔ پھر جو شخص ڈر گیا اور اصلاح کر لی، ایسوں پر کوئی خوف نہ ہوگا اور نہ وہ غم کھائیں گے اور جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا اور ان سے تکبر کیا وہی دوزخی ہیں۔ (سورۃ ۷۔ آیت ۳۵،۳۶)

۴۔ اے انبیاء! تمام اچھی اور پاک چیزوں سے کھاؤ اور نیک کام کرو۔ کہ تم جو کچھ کرتے ہو اس سے میں باخبر ہوں۔ (سورۃ ۲۳۔ آیت ۵۱)

مندرجہ بالا آیات قرآنی پیش کر کے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ آئندہ بھی نبی کریمؐ کے بعد بعض ایسے لوگ ہوں گے، جن پر نبی اور رسول کے لفظ کا اطلاق ہو سکے۔ اور اس دلیل کو مزید تقویت پہنچانے کے لیے بعض احادیث اور ایسے محدثین اور علماء کے حوالے بھی دیئے گئے جن کی مذہبی حیثیت عام طور پر مسلمہ ہے۔ اگرچہ اس کی تردید نہیں کی گئی کہ مرزا غلام احمد نے اپنے لیے نبی کا لفظ استعمال کیا لیکن یہ کہا گیا ہے کہ انہوں نے یہ لفظ ایک خاص معنی میں استعمال کیے۔ وہ عام معنوں میں نبی نہیں تھے یعنی ایسے نبی جو خدا کے سابقہ پیغام کو منسوخ کرنے یا اس میں ترمیم یا تبدیلی کرنے کا حق یا اضافہ کرنے کے لیے خدا کی طرف سے کوئی خاص پیغام لے کر آئے ہوں ان کا دعویٰ نبوت تشریعی کا نہیں تھا بلکہ ظلی یا بروزی نبوت کا تھا۔

## مسلمانوں کی طرف سے جواب

دوسری طرف سے کہا گیا ہے کہ ظل یا بروز کا تصور جس کا ترجمہ ''اوتار'' کیا جا سکتا ہے، اسلام کے لیے قابل قبول نہیں ہے۔ اور جو شخص یہ دعویٰ کرے کہ اس پر نبوت کی وحی آتی ہے، ایک نئی امت قائم کرتا ہے۔ وہ خود بخود اسلام کے دائرے سے خارج ہو جاتا ہے۔ مرزا غلام احمد

احمدیہ جماعت کے موجودہ سربراہ اور اس جماعت کے نمائندہ مصنفین کی تحریروں سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ مرزا غلام احمد نے اپنے اوپر اس طرح کی وحی یا الہام آنے کا دعویٰ کیا ہے جو خدا نے اب تک صرف انبیاء کے لیے مخصوص رکھا تھا۔ لہٰذا اب سوال صرف یہ رہ جاتا ہے کہ آیا مرزا غلام احمد نے کبھی یہ دعویٰ بھی کیا تھا کہ ان پر ایسی وحی آئی تھی جسے وحی نبوت کہا جا سکتا ہو۔ اب سے پہلے جب بھی کوئی نبی آئے تو انہوں نے اس قوم سے جہاں وہ ظاہر ہوئے، ایک مطالبہ کیا:۔

''ہمارے نبی نے سارے عالمِ انسانیت سے مطالبہ کیا کہ ان کے دعویٰ کو جانچے اور ان پر ایمان لائے۔''

اور جس نے نبوت سے انکار کیا یا اس میں شک کا اظہار کیا وہ نقصان کا سزاوار ٹھہرتا ہے لہٰذا قوم کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ وہ نبوت کے دعویٰ کو منظور کرے یا اس سے انکار کردے۔

## ایک اور مُسَیلمہ کذّاب



دعویٰ کی منظوری ایک نئے مذہبی فرقہ کے قیام کا باعث بنتی ہے جسے پہلا فرقہ اپنی جماعت سے خارج تصور کرتا ہے۔ نیا فرقہ یہ سمجھتا ہے کہ جو لوگ نئے نبی پر ایمان نہیں لائے وہ ان کے فرقہ سے خارج ہیں۔ مرزا غلام احمد نے عوام کی طرف اپنا ہاتھ اس ہدایت کے ساتھ بڑھایا کہ اسے قبول بھی کر لیا جائے۔ نبی ہونے کے متعلق مرزا غلام احمد کے دعویٰ کو مسلمان مُسَیلمہ کذاب کی دوسری مثال سمجھتے ہیں:

## شریعت سے ایک انچ ہٹنے والا ''ملعون'' ہے

مرزا غلام احمد نے اپنی ابتدائی تحریروں میں یہ بات بہت وضاحت کے ساتھ لکھی تھی کہ مسلمان ہونے کے لئے اسلام کے بنیادی ارکان پر ایمان ضروری ہے۔ احمدیہ فرقہ کے بانی نے اپنی کتاب ''ایام صلح صفحہ ۹۶'' میں خود لکھا ہے کہ:

''اہلسنت کے بنیادی اصولوں پر جن پر امت کا اجماع ہے ایمان لانا ہی اسلام ہے اور ہر مسلمان کے لیے ان کو ماننا ضروری ہے۔''

ایک اور کتاب ''انجام آتھم'' (ص ۱۳۰ طبع لاہور) میں انہوں نے یہی لکھا ہے کہ:

''جو شخص شریعت سے ایک انچ بھی ہٹتا ہے اور ان اصولوں کو ماننے سے انکار کرتا ہے جن پر امت کا اجماع ہے خدا اور اس کے فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت کا سزاوار ہے۔ اور یہ کہ ان کا پختہ عقیدہ ہے۔''

اور اپنی کتاب ''ازالہ اوہام'' کے ص ۲۵۸ طبع دوم میں انہوں نے لکھا ہے:

''تواتر جس پر مسلسل یقین کیا جارہا ہو، غلط نہیں ہوسکتا!''

## نبوت مرزا کی نوعیت

بعد میں مرزا غلام احمد نے خود اپنی نبوت کا دعویٰ کر دیا اور خود ان کی اپنی اور ان کے جانشینوں اور پیروکاروں کی تحریروں، اعلانات اور بیانات کے مطابق ان کی نبوت کی نوعیت کچھ حسب ذیل قسم کی ہے[1]

۲۔ خدا نے مجھ سے کہا کہ قرآن و حدیث میں تیرے متعلق پیش گوئی کی گئی ہے اور ھوالذی ارسل رسولہ بالھدیٰ۔ یہ آیت تیرے متعلق ہے۔ (اعجاز احمدی ص ۷)

۳۔ ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم صفحہ (۱۳۸، ۱۳۹) میں انہوں نے لکھا ہے کہ:۔

''کسی نے لفظ نبی کے معنی پر غور نہیں کیا۔ اس لفظ کا مطلب صرف ایک ایسا آدمی ہے جو خدا کی طرف سے آئی ہوئی وحی کے ذریعہ لوگوں کو خبر دیدے۔ خدا جس سے گفتگو اور خطاب کرے ایسے شخص کے لیے یہ ضروری نہیں ہے کہ وہ کوئی شریعت لائے۔ نہ یہ ضروری ہے کہ وہ کسی شریعت والے نبی کا پیرو نہ ہو۔ یہ بالکل بے معنی بات ہے کہ قیامت تک کے لیے ہر شخص کو نبی کا درجہ حاصل کرنے سے روک دیا

---

[1] حقیقۃ النبوۃ کے ضمیمہ ۲۶۱ میں انہوں نے اپنے ایک الہام کے متعلق دعویٰ کیا ہے کہ خدا نے مجھے محمد اور رسول کہہ کر خطاب کیا ہے۔!

جائے جو مذہب ایسی تعلیم دے وہ لعنتی اور شیطانی مذہب ہے جو آدمی ایسا اعلان کرے اسے خدا کی طرف سے پیغام نہیں ملا۔ بلکہ اس کا پیغام شیطان کا پیغام ہے۔ یہ پیغمبر اسلام کی شدید ترین توہین ہے۔''

۴۔ دافع البلاء کے صفحہ ۱۱ پر انہوں نے لکھا ہے کہ:

''سچا خدا وہ خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا''

۵۔ حقیقۃ الوحی کے صفحہ ۱۴۹، ۱۵۰ پر انہوں نے لکھا ہے:

''پہلے میں سمجھتا تھا کہ عیسیٰ مسیح سے میرا کوئی مقابلہ نہیں ہے اور وہ پیغمبر ہیں۔ لیکن بعد میں جب مجھ پر بارش کی طرح وحی آنے لگی تو مجھے اپنا یہ عقیدہ ترک کرنا پڑا۔ خدا نے مجھے پیغمبر کہہ کر خطاب کیا اور مجھے پیغمبری کا منصف دے دیا گیا۔!''

۶۔ ''وہ اپنے آپ کو نبی احمد کہتا ہے اور دعویٰ کرتا ہے کہ اس کو یہ درجہ قرآن نے دیا ہے''۔ (ازالہ اوہام طبع اول ص ۶۷۳، طبع دوم ص ۳۳۷) نیز انہوں نے اسی کتاب کے ص ۶۶۵ پر اپنے مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔

۷۔ اشتہار معیار الاخیار کے ص ۱۱ پر انہوں نے مہدی موعود اور اکثر انبیاء سے برتر ہونے کا دعوی کیا ہے۔

۸۔ خطبہ الہامیہ ص ۱۹، ۳۵ پر انہوں نے اپنے لیے انسانیت کے بلند ترین منصب کا دعویٰ کیا ہے۔

۹۔ انہوں نے کہا کہ میں مسلمانوں کے لیے مسیح اور مہدی اور ہندو کے لیے کرشن ہوں۔ (لیکچر سیالکوٹ ص ۳۴)

۱۰۔ ''دافع البلاء ص ۱۳ پر انہوں نے حضرت امام حسین سے بھی برتر ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔''

۱۱۔ انہوں نے اعجاز احمدی ص ۸۱ پر لکھا ہے کہ حسین کو ان کے دشمنوں نے قتل کیا اور میں خدا کے عشق میں مارا گیا۔

۱۲۔ ضمیمہ انجام آتھم ص ۶، ۷، ۸ پر انہوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے گھر والوں کے متعلق سخت یاوا گوئی کی ہے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ:

''حضرت عیسیٰؑ کی تین نانیاں اور دادیاں زانی عورتیں تھیں۔ وہ خود جھوٹ بولتے تھے اور مسمریزم[1] اور فریب کے سوا ان کے پاس کچھ نہ تھا۔''

۱۳۔ حقیقۃ الوحی ص ۳۹۱ پر انہوں نے بہت واضح طور پر یہ کہہ کر اپنی نبوت کا دعویٰ کیا کہ وہ نبی ہیں اور اس امت میں نبی کا لفظ صرف ان کے لیے مخصوص کیا گیا ہے۔

۱۴۔ اور انہوں نے اربعین نمبر ۳ ص ۴۷ پر لکھا ہے کہ وہ وحی کے بغیر نہیں بولتے اور انہوں نے حقیقۃ الوحی ص ۵۲ میں لکھا کہ خدا نے ان سے کہا ہے کہ انہیں رحمت اللعالمین بنا کر دنیا میں بھیجا ہے۔ نیز حقیقۃ الوحی ص ۱۰۷ میں لکھا ہے کہ خدا نے کسی دوسرے انسان کو وہ اعزاز نہیں دیا تھا جو ان کو دیا گیا ہے اور یہ کہ وہ خدا کے رسول ہیں۔

اور نیز انہوں نے ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۴ اور حقیقۃ الوحی ص ۱۰۲ پر دعویٰ کیا کہ خدا نے انہیں کوثر دیا ہے۔ اور نیز آئینہ کمالات اسلام ص ۵۶۴، ۵۶۵ پر وہ اپنے بزرگ اور برتر ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ وہ خود خدا ہیں اور یہ کہ انہوں نے زمین اور آسمان پیدا کئے ہیں۔ اسی سبب سے اپنی کتاب حقیقۃ الوحی ص ۱۶۳ میں وہ اعلان کرتے ہیں کہ جو شخص اس پر ایمان نہیں لاتا وہ کافر ہے۔ اور فتاویٰ احمدیہ جلد اول ص ۱۸ پر انہوں نے اپنے پیروؤں کو ایسے شخص کے پیچھے نماز پڑھنے سے روکا ہے جو ان پر ایمان نہیں رکھتا۔ اور نیز انہوں نے البشریٰ ص ۴۹ پر ایک الہام بیان کیا ہے کہ خدا نے انہیں اپنا بیٹا کہہ کر پکارا ہے اور حقیقۃ الوحی ص ۹۹ میں انہوں نے لکھا ہے کہ خدا نے ان سے کہا ہے، کہ اگر وہ مرزا غلام احمد کو پیدا نہ کرتا تو اس نے کائنات ہی نہ پیدا کی ہوتی مرزا غلام احمد کے ان بیانات کی بناء پر ۱۹۲۵ء میں تمام فرقوں کے علماء سے فتویٰ حاصل کیا گیا[2]۔

---

[1] مسمریزم کے متعلق ازالہ اوہام ص ۵۵ طبع دوم ملاحظہ ہو (ناشر)

[2] جسے فسخ نکاح مرزائیاں کے نام سے دفتر اہلحدیث امرتسر سے شائع کیا گیا (ناشر)۔

۱۵۔ احمدیہ فرقہ کے موجودہ سربراہ مرزا بشیر الدین محمود احمد بھی مرزا غلام احمد کے اس دعویٰ کی کہ وہ نبی ہے مسلسل اشاعت کرتے رہے ہیں چنانچہ حقیقۃ النبوۃ کے ص ۲۲۸ پر انہوں نے لکھا ہے کہ یہ بات بالکل روز روشن کی طرح ثابت ہوگئی کہ پیغمبر اسلام کے بعد بھی نبوت کا دروازہ کھلا ہے اور انوار خلافت ص ۶۲ میں انہوں نے لکھا ہے کہ مسلمانوں نے یہ غلط سمجھ رکھا ہے کہ خدا کا خزانہ خالی ہوگیا ہے۔ مسلمانوں کو خدا کی قدرت کا احساس نہیں ورنہ ایک نبی تو الگ رہا میں کہتا ہوں کہ ہزاروں نبی آ سکتے ہیں۔ نیز انوار خلافت کے ص ۶۵ پر احمدیہ فرقہ کے موجودہ سربراہ نے لکھا ہے کہ اگر میری گردن پر دونوں طرف تلوار رکھ دی جائے اور مجھ سے یہ کہنے کو کہا جائے کہ پیغمبر اسلام کے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا تو میں (مرزا بشیر الدین محمود) کہوں گا کہ ایسا شخص جھوٹا ہے۔ یہ کہ پیغمبر اسلام کے بعد نبی آ سکتے ہیں اور قطعی آ سکتے ہیں۔ اس طرح مرزا غلام احمد نے نئے نبیوں کے ظہور کے لیے دروازہ کھول دیا اور قادیانیوں نے مرزا غلام احمد کو سچا نبی مان لیا۔ اس سلسلہ میں حسب ذیل مثال دی جاتی ہیں۔

## ادعائے نبوت کے حوالے

۱۔ مرزا غلام احمد نے اخبار بدر ۱۹۰۸ء مورخہ ۵؍ مارچ میں لکھا ہے کہ وہ خدا کے احکام کے تحت پیغمبر ہیں[1]۔

۲۔ مرزا بشیر الدین نے حقیقۃ النبوۃ میں ص ۱۷۴ پر لکھا ہے کہ مرزا غلام احمد اس لفظ کے صحیح معنوں میں نبی ہیں اور شریعت کے مطابق وہ مجازی نبی نہیں ہیں بلکہ حقیقی نبی ہیں۔

نبوت کے ایسے اعلان کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جو بھی مدعی کی اس حیثیت کو ماننے سے انکار کرے کافر ہو جاتا ہے چنانچہ قادیانی تمام ایسے مسلمانوں کو کافر سمجھتے ہیں جو مرزا غلام احمد کی حقیقی نبوت پر ایمان نہیں رکھتے۔ اس ضمن میں حسب ذیل مثالیں درج ہیں۔

---

[1] یہ حوالہ حقیقۃ النبوۃ ص ۲۷۲ مصنفہ بشیر الدین میں موجود ہے۔ (ناشر)

۱۔ ہر وہ مسلمان جو مرزا غلام احمد کی بیعت میں شامل نہیں ہوا خواہ اس نے ان کا نام بھی نہ سنا ہو، کافر ہے اور اسلام کے دائرہ سے خارج ہیں۔

(آئینہ صداقت از مرزا بشیر الدین محمود ص ۳۵)

۲۔ ہر شخص جو موسیٰؑ پر ایمان رکھتا ہے لیکن عیسیٰؑ پر ایمان نہیں رکھتا یا عیسیٰؑ پر ایمان رکھتا ہے لیکن پیغمبر اسلام پر ایمان نہیں رکھتا، یا پیغمبر اسلام پر ایمان رکھتا ہے لیکن مرزا غلام احمد پر ایمان نہیں رکھتا نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

(کلمۃ الفصل مندرجہ ریویو آف ریلیجنز جلد ۱۴ نمبر ۳، ۴ ص ۱۱۰)

۳۔ مرزا بشیر الدین محمود نے سب جج گرداس پور کی عدالت میں حسب ذیل بیان دیا تھا جو الفضل مورخہ ۲۶، ۲۹ رجون ۱۹۲۲ء جلد نمبر ۹ نمبر ۱۰۱، ۱۰۲ میں شائع ہوا:۔

''مرزا صاحب پر ہمارا ایمان ہے، غیر احمدیوں کا ان پر ایمان نہیں ہے۔ قرآن کریم کی تعلیم کے مطابق کسی نبی کو ماننے سے انکار کرنا کفر ہے اور تمام غیر احمدی کافر ہیں''



## مرزا غلام احمد

انہوں نے حسب ذیل اشعار کہے ہیں:۔

منم مسیح زمان منم کلیم خدا　　منم محمد واحمد کہ مجتبیٰ باشد

(تریاق القلوب ص ۵)

میں کبھی آدم، کبھی موسیٰ، کبھی یعقوب ہوں
نیز ابراہیم ہوں، نسلیں ہیں میری بیشمار

(براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۱۰۳)

وہ اپنے لیے اس حیثیت کا دعویٰ کرتے ہیں اور ہر اس شخص کو کافر قرار دیتے ہیں جو ان کی اس حیثیت کو تسلیم نہیں کرتا۔ اپنی نبوت کے دعویٰ کو تقویت پہنچانے کے لیے انہوں نے مسلمانوں کے اس عقیدہ سے فائدہ اٹھایا کہ حضرت عیسیٰؑ نے صلیب پر وفات نہیں پائی۔ بلکہ وہ چوتھے آسمان پر اب تک زندہ ہیں۔ جہاں سے قیامت سے پہلے زمین پر اتریں گے۔ اور یہ بھی قرب قیامت

کی نشانیوں میں سے ایک ہوگی۔ چنانچہ انہوں نے خود عیسیٰؑ ہونے کا دعویٰ کیا اور اپنے آپ کو مسیح موعود کہا۔ یہ ان کے الہام کے سلسلہ کا دوسرا مرحلہ تھا۔

مسلمانوں کا ایک اور عقیدہ یہ ہے کہ حضرت امام مہدی قیامت سے پہلے ظاہر ہوں گے۔ انہوں نے اپنے مہدی موعود ہونے کا بھی دعویٰ کیا۔ وہ یہ سمجھتے تھے کہ گزشتہ چودہ سو سال میں مسیلمہ کذاب کی طرح جس نے بھی اپنے نبی ہونے کا دعویٰ کیا، مسلمانوں نے اس کو کبھی برداشت نہیں کیا۔ اس لیے انہوں نے (مہربان حکومت برطانیہ کی) حفاظت حاصل کرنی چاہی۔ تحقیقاتی عدالت کے فاضل ججوں نے اس ضمن میں حسب ذیل رائے ظاہر کی ہے:۔

## انگریزوں کی پالیسی

''ایسے اختلافات انگریز کو بہت راس آتے تھے وہ یہی چاہتے تھے کہ جس قوم پر وہ حکومت کر رہے ہیں اسے مذہبی اختلافات میں الجھائے رکھیں۔ جب تک کہ یہ جھگڑے امن عامہ میں خلل ڈالنے کا باعث نہیں اگر لوگ جنت میں جانے کے استحقاق یا جہنم میں جانے کے اسباب پر جھگڑا کریں تو جب تک وہ ایک دوسرے کے سر نہیں توڑتے اور اپنے لیے دنیاوی مال ومتاع کا مطالبہ نہیں کرتے اس وقت تک انگریز ان جھگڑوں کو انتہائی بے نیازی بلکہ اطمینان کی نظروں سے دیکھتے تھے۔ لیکن جونہی سر ٹوٹنے کا وقت آیا، انگریز نہایت سخت ہو جاتا اور اس پر کسی مصلحت کے لیے تیار نہ تھا۔

مرزا صاحب برطانوی راج کی اس برکت سے پوری طرح واقف تھے جو صرف ان اختلافات کی اجازت ہی نہیں دیتا تھا بلکہ ان کی حوصلہ افزائی بھی کرتا تھا۔ چنانچہ احمدی تحریک کے بانی اور رہنماؤں کے خلاف غیر احمدیوں کی ایک بہت بڑی شکایت یہ بھی تھی کہ وہ انگریزوں کے ذلیل خوشامدی ہیں۔'' (تحقیقاتی عدالت کی رپورٹ ص ۲۰۸)

قادیانی فرقہ کے بانی کو علم تھا کہ اسلام کے ظہور کے بعد سے مسیلمہ کذاب اور جس نے بھی نبوت کا دعویٰ کیا اس کے ساتھ کیا سلوک کیا گیا۔ یہی وجہ تھی کہ اپنی نبوت جمانے کے لیے

اس فرقہ کو انگریزی حکومت کی حفاظت کی سخت ضرورت تھی۔ اس سلسلہ میں مرزا غلام احمد کی حسب ذیل تحریروں کا حوالہ بھی دیا گیا ہے:۔

## انگریز کی مدح وثناء

ا۔ ''ملفوظات احمدیہ'' ص ۴۶ جلد اول میں مرزا غلام احمد نے لکھا ہے:

''حکومت برطانیہ کے ہم پر اس قدر احسان ہیں کہ اگر ہم یہاں سے چلے جائیں تو مکہ یا قسطنطنیہ میں ہم نہیں گزارہ کر سکتے۔ ہم برطانوی حکومت کی مخالفت کا تصور کیونکر کر سکتے ہیں۔''

۲۔ ''تبلیغ رسالت'' جلد نمبر ۶ ص ۹۶ پر مرزا غلام احمد نے لکھا ہے:۔

''میں اپنا کام مکہ میں نہ مدینہ میں جاری رکھ سکتا ہوں نہ روما میں نہ ایران میں نہ کابل میں۔ میں دعا کرتا ہوں کہ ہندوستان میں برطانیہ کی حکومت ہمیشہ قائم رہے''

۳۔ تبلیغ رسالت کی جلد نمبر ۱۰ ص ۱۲۳ پر مرزا غلام احمد نے کہا کہ:۔

''اگر قادیانی برطانوی حکومت کے سایہ عاطفت سے نکل جائیں تو انہیں پناہ کہاں ملے گی۔''



# قادیانی اور پاکستان

ان اسباب کی بناء پر تحقیقاتی رپورٹ ص ۲۰۸، ۲۰۹ میں فاضل ججوں نے پاکستان کے متعلق قادیانیوں کے رویہ کا خلاصہ ان الفاظ میں پیش کیا ہے:

''پہلی عالمگیر جنگ کے دوران میں جس میں ترکی کو شکست ہوئی تھی ۱۹۱۸ء میں بغداد پر انگریزوں کی فتح پر قادیان میں خوشیاں منائی گئیں جس سے مسلمانوں میں سخت بیزاری پھیلی اور احمدیت کو انگریزوں کی لونڈی سمجھا جانے لگا۔ ملک کو تقسیم کر کے مسلمانوں کے لیے ایک الگ وطن کے قیام کا امکان افق پر نظر آنے لگا۔ تو آنے والے واقعات کے سایہ نے قادیانیوں کو تشویش میں مبتلا کر دیا۔ ۱۹۴۵ء سے ۱۹۴۷ء کے آغاز تک ان کی بعض تحریروں سے یہ منکشف

ہوتا ہے کہ انہیں پہلے انگریزوں کا جانشین بننے کی توقع تھی لیکن جب پاکستان کا دھندلا سا خواب مستقبل کی ایک حقیقت کا روپ اختیار کرنے لگا تو ایک نئی مملکت پر راضی ہو جانا انہیں دشوار نظر آنے لگا۔ وہ یقیناً اپنے آپ کو دوگونا عذاب میں مبتلا پاتے ہوں گے۔ وہ ہندوستان میں اس لیے نہیں رہ سکتے تھے کہ اسے ایک لادینی ہندو مملکت بننا تھا اور نہ پاکستان کو پسند کر سکتے تھے جس میں فرقہ بازی کے روا رکھے جانے کی کوئی توقع نہ تھی۔ ان کی بعض تحریروں سے پتہ چلتا ہے کہ وہ تقسیم کے مخالف تھے۔ نیز یہ کہ اگر ملک تقسیم ہوا تو اس کے دوبارہ اتحاد کی کوشش کریں گے اس کی وجہ ظاہر یہ تھی کہ احمدیت کے مرکز قادیان کا مستقبل بالکل غیر یقینی نظر آ رہا تھا جس کے متعلق مرزا صاحب بہت سی پیش گوئیاں کر چکے تھے۔"

## "مسئلہ جہاد"

"ان ہی وجوہ کی بناء پر مرزا غلام احمد جہاد کا تیرا سو سال پرانا اصول منسوخ کرنا چاہتے تھے چنانچہ انہوں نے اعلان کر دیا کہ اب سے جہاد بالسیف ممنوع قرار پایا۔ اب جہاد صرف یہ ہے کہ اپنے مخالف کو دلائل سے مطمئن کیا جائے۔"

جہاد کے بارے میں قرآن کریم میں یہ آیات موجود ہیں:۔

ا۔ "جن سے جنگ کی جا رہی ہو انہیں اجازت دی جاتی ہے لڑنے کی اس لیے کہ ان پر ظلم کیا گیا ہے اور پس اللہ ان کی مدد کرنے کے لیے بڑا طاقت ور ہے۔ جو لوگ اپنے گھروں سے بے وجہ نکالے گئے محض اتنی بات پر کہ وہ کہتے تھے کہ ہمارا رب اللہ ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ ایک دوسرے کے ہاتھوں لوگوں کا زور نہ گھٹاتا رہتا تو لاتعداد خانقاہیں اور کلیسے، گرجے اور مسجدیں جن میں اللہ کا نام لیا جاتا ہے تباہ برباد ہو جاتے۔ بے شک اللہ ان کی مدد کرے گا جو اس کی مدد کرتے ہیں۔ تحقیق اللہ بڑی طاقت والا اور بہت قدرت والا ہے۔" (سورۃ ۲۲۔ آیت ۳۹، ۴۰)

۲۔ ’’اللہ کی راہ میں ان لوگوں سے لڑو جو تم سے لڑتے ہیں لیکن حد سے نہ بڑھو۔ کہ اللہ زیادتی کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔ اور ان کو قتل کرو جہاں ان کو پاؤ اور ان کو نکال باہر کرو، جہاں سے انہوں نے تم کو نکال باہر کیا ہے۔ اور شرارت قتل سے بھی بڑھ کر ہے لیکن مسجد حرام میں ان سے جنگ نہ کرو۔ جب تک کہ وہ وہاں تم سے لڑنے میں پہل نہ کریں۔ اگر وہ تم سے لڑیں تو انہیں قتل کرو۔ کہ حق کا انکار کرنے والوں کی یہی سزا ہے پھر اگر وہ لوگ باز آجائیں تو اللہ بخشنے والا مہربان ہے اور ان کے ساتھ اس حد تک لڑو کہ فتنہ وشرارت باقی نہ رہے اور دین اللہ ہی کا ہو جائے۔ اور اگر وہ لوگ باز آجاویں تو بے انصافی کرنے والوں کے سوا سختی کسی پر نہیں ہوتی۔ حرمت والا مہینہ حرمت والے مہینہ کے عوض میں ہے اور یہ حرمتیں تو عوض معاوضہ کی چیزیں ہیں۔ پس جو تم پر زیادتی کرے اس پر تم بھی زیادتی کرو جیسی زیادتی اس نے تم پر کی ہے اللہ سے ڈرتے رہو کیونکہ اللہ تعالیٰ ڈرنے والوں کے ساتھ ہے۔‘‘

(سورۃ ۲ آیت ۱۹۰تا۱۹۴)

۳۔ اللہ تعالیٰ تم کو ان لوگوں کے ساتھ انصاف اور احسان کا برتاؤ کرنے سے نہیں روکتا جو تم سے دین کے بارے میں نہیں لڑتے۔ اور تم کو تمہارے گھروں سے نہیں نکالا۔ بیشک اللہ تعالیٰ انصاف کرنے والوں کو پسند فرماتے ہیں۔

(سورۃ۔٦۔آیت ۸)

۴۔ اس شخص کو چاہیئے کہ اللہ کی راہ میں ان لوگوں سے لڑے جو آخرت کے بدلے دینوی زندگی کو اختیار کئے ہوئے ہیں۔ جو شخص اللہ کی راہ میں لڑے پھر جان سے مارا جائے یا غالب آجائے تو ہم اسے اجر عظیم دیں گے۔ اور تم کو کیا ہوا ہے کہ تم اللہ کی راہ میں اور ان کمزوروں کی خاطر جہاد نہیں کرتے جن میں کچھ مرد ہیں، کچھ عورتیں اور کچھ بچے ہیں۔ اور جو دعا کر رہے ہیں کہ اے ہمارے رب ہمیں اس

بستی سے نکال جس کے رہنے والے سخت ظالم ہیں اور اے خدا ہمارے لیے اپنے
ہاں سے کوئی حمایتی کھڑا کر۔ اور اپنی طرف سے کوئی مددگار روانہ فرما۔

(سورۃ ۴۔ آیت ۷۴، ۷۵)

۵۔ پھر جب حرمت والے مہینے گزر جائیں تو ان مشرکوں کو جہاں پاؤ قتل کردو اور پکڑ و اور انہیں گھیر لو۔ اور ان کی تاک میں ہر جگہ بیٹھو۔ پھر اگر وہ توبہ کریں اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں تو ان کا راستہ چھوڑ دو۔ بے شک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

(سورۃ ۹، آیت ۵)

٦۔ پس کافروں کا کہنا مان اور اس (قرآن) کے ساتھ بڑے زور سے ان کا مقابلہ کر۔

(سورۃ ۲۵، آیت ۵۲)

جہاد کے بارے میں احمدی نظریہ یہ ہے کہ جسے ''جہاد بِالسَّیف'' کہا جاتا ہے اس کی اجازت صرف اپنی حفاظت کے لیے ہے۔ نیز یہ کہ اس مسئلہ پر اپنی رائے پیش کرتے ہوئے مرزا غلام احمد نے صرف قرآنی آیات پر مبنی اصولوں کی وضاحت کی ہے اور انہوں نے کسی قرآنی حکم یا ہدایت کو منسوخ نہیں کیا۔

دوسرے فریق کا کہنا ہے کہ مرزا صاحب نے اس مسئلہ پر اپنی رائے جن الفاظ میں ظاہر کی ہے اس سے بالکل صاف واضح ہوتا ہے کہ وہ محض ایک قرآنی اصول کی وضاحت نہیں کر رہے تھے بلکہ قرآن کے ایک مسلمہ قانون کو منسوخ کر رہے تھے۔

اس سلسلہ میں ان کے حسب ذیل اعلانات پیش کئے جاتے ہیں:۔

۱۔ میں ایک حکم لے کر آپ لوگوں کے پاس آیا ہوں وہ یہ ہے کہ اب سے تلوار کے جہاد کا خاتمہ ہے۔ (رسالہ جہاد ص۱۴)

۲۔ اب جہاد دین کے لیے حرام ہے۔ (ضمیمہ خطبہ الہامیہ ص ت)

۳۔ مسیح کے آنے کا یہ نشان ہے کہ وہ دین کی لڑائیاں ختم کردے گا۔

دیکھتا ہوں، میں خود کو ایک مسلمان کی جگہ رکھتا ہوں جو اپنے پیغمبر کی عزت و آبرو کا احترام کرتا ہے اور پھر میں سوچتا ہوں کہ میرے جذبات اس ہندو کے بارے میں کیا ہوں گے جو اس پیغمبر کا مذاق اڑاتا ہے اور وہ یہ کام اس لیے نہیں کرتا کہ وہ سنکی ہو گیا ہے بلکہ وہ ایک ایسے پروپیگنڈے سے متاثر ہے جو ان لوگوں نے شروع کیا ہے۔ جو مسلمان نہیں۔ ایسی صورت میں میں ایک عام آدمی کی حیثیت سے اسی نفرت کا مظاہرہ کروں گا جو مصنف کے طبقے سے مخصوص ہے۔ (اے آئی آر ۱۹۲۷ء اے ایل ایل ۶۵۴)

جیسا کہ میں نے پہلے وضاحت کی ہے، مدعا علیہ نے خود کو نعوذ باللہ پیغمبران کرام کی صف میں کھڑا کر دیا ہے اور اس کے ممدوح مرزا غلام احمد بھی یہ اعلان کر چکے ہیں کہ وہ پیغمبر، نبی اور رسول ہیں، مزید برآں مرزا غلام احمد نے حضرت عیسیٰؑ کی دادیوں اور نانیوں کے خلاف غیر شائستہ زبان استعمال کی ہے اور اسی پر بس نہیں بلکہ آنحضرت ﷺ اور ان کے صحابہؓ کے بارے میں توہین آمیز کلمات کہے ہیں، اس سلسلے میں مرزا غلام احمد کے متذکرہ بالا نام نہاد انکشافات کے حوالے کے علاوہ ''ملفوظاتِ احمدیہ'' میں ان کی تحریروں کو ثبوت کے طور پر پیش کیا جا سکتا ہے رسول پاک اس سے زیادہ اور کوئی توہین نہیں ہو سکتی کہ مرزا غلام احمد جیسا شخص یا مدعا علیہ یا کوئی اور خود کو پیغمبران کرام کی صف میں کھڑا کرنے کی جسارت کرے، کوئی مسلمان کسی شخص کی طرف سے ایسا دعویٰ برداشت نہیں کر سکتا، اور نہ قرآن و حدیث سے اس طرح کے دعویٰ کی تائید لائی جا سکتی ہے۔

مرزا غلام احمد نے دانستہ طور پر قرآن پاک کی آیات خود سے منسوب کی ہیں۔ اور انہیں خود ساختہ معنی پہنائے تاکہ وہ دوسروں کو گمراہ کر سکیں اور یہ بے خبر اور جاہل لوگوں کو گمراہ کرنے کی ایسی سنگین غلط بیانی ہے جو جان بوجھ کر روا رکھی گئی اور جو اسلام کی نظر میں گناہ کبیرہ ہے۔

احمدیوں نے ۱۷ جولائی ۱۹۲۲ء کے الفضل میں یہ دعویٰ کیا ہے کہ:

''کوئی شخص بھی کسی منصب جلیلہ تک پہنچ سکتا ہے یہاں تک کہ وہ نعوذ باللہ محمد رسول اللہ سے بھی آگے نکل سکتا ہے۔۱۲ر جون ۱۹۴۵ء کے الفضل میں احمدیوں نے یہ دعویٰ بھی کیا ہے جس نے میرے ہاتھ پر بعیت کر لی اس کا مرتبہ وہی ہو گیا جو صحابہ رسول کا تھا''۔

''ملفوظات احمدیہ'' میں ایک جگہ یہ کہا گیا ہے کہ:

''تمہارے درمیان ایک زندہ علی موجود ہے اور تم اسے چھوڑ کر مردہ علی کو تلاش کر رہے ہو، اس کے علاوہ مرزا غلام احمد نے اپنے پیرؤوں کو یہ حکم دیا ہے کہ اپنی بیٹیوں کو غیر احمدیوں کے نکاح میں نہ دیں کیونکہ یہ لوگ کافر ہیں۔

''شیخ الاسلام حضرت تقی الدین نے کہا ہے کہ:

''جو خدا سے ڈرتا ہے وہ کلمہ پر ایمان رکھنے والے کسی شخص کو کافر قرار نہیں دے سکتا۔ایسا شخص ہمیشہ کے لیے مردود ہو گیا اور اسے کسی مسلمان عورت سے شادی کی اجازت نہیں دی جاسکتی۔'' (الطبقات الکبریٰ)

پیغمبران کرام کے بارے میں غیر شائستہ زبان کا استعمال ہی کسی کے ارتداد کے رجحان کی...... غمازی کرنے کے لیے کافی ہے(۱۰۶ پی آر ۱۸۹۱) مسلم لاء کی تشکیل کے ابتدائی دور میں ارتداد بہت بڑا گناہ تھا جس کی سزا موت ہوتی تھی۔

طحطاوی جلد دوم کے صفحہ ۸۴ پر کہتا ہے۔

''اگر میاں بیوی میں سے ایک بھی ارتداد کا مرتکب ہو تو ان کی شادی جو اسلامی شادی تھی، فوری طور پر فسخ ہو جائے گی۔اور انہیں لازمی طور پر ایک دوسرے سے الگ ہونا پڑے گا۔'' مگر مرزا غلام احمد جیسا کہ میں قبل ازیں بتا چکا ہوں، اسلام کی تعلیمات کے علی الرغم اپنے پیرؤوں کو یہ حکم دیتے ہیں کہ اپنی بیٹیاں غیر احمدیوں کے نکاح میں نہ دیں کیونکہ وہ کافر ہیں۔''

## علامہ اقبال کا مشورہ

اس سے یہ بات ظاہر ہے کہ احمدی مسلمانوں سے الگ مذہب کے پیروکار ہیں اور علامہ اقبال نے اس وقت کی حکومت ہند کو بالکل درست مشورہ دیا تھا کہ اس (طبقے) (احمدیوں) کو مسلمانوں سے یکسر مختلف تصور کیا جائے اور اگر انہیں علیٰحدہ حیثیت دی گئی تو مسلمان ان کے ساتھ اسی رواداری سے پیش آئیں گے، جس کا مظاہرہ وہ دوسرے مذاہب کے پیروؤں سے کرتے ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ احمدیوں کو احمدی کی حیثیت سے زندگی گزارنے کا حق حاصل ہے مدینہ کے منشور میں جسے اسلامی پالیسی کا میگنا کارٹا قرار دیا جا سکتا ہے، رسول پاک ﷺ نے غیر مسلموں کو اجازت دی ہے کہ وہ اپنی مرضی کے مطابق اپنی مذہبی تعلیمات کے مطابق زندگی بسر کریں، اور اس سلسلے میں کبھی کوئی جبر روا نہیں رکھا گیا۔ لیکن ایک الگ طبقے کی حیثیت سے زندگی گزارنے کا حق احمدیوں کو اس بات کی اجازت نہیں دیتا کہ وہ مسلمانوں کے پرسنل لاء میں مداخلت کریں اور انہیں مجبور کریں کہ وہ احمدیوں کو بھی صرف اس لیے اسلام کا ایک فرقہ تسلیم کر لیں کہ انہوں نے اپنے اوپر احمدی مسلم کا لیبل لگا رکھا ہے۔

## اُمتی نبی کا تصور:

مرزا غلام احمد یا مدعا علیہ کی نام نہاد نبوت پر ایمان حضرت محمد ﷺ کی نبوت کی کھلی تنقیص ہے۔ جس کی وضاحت خداوند تعالیٰ نے قرآن پاک میں اور رسول پاک ﷺ نے احادیث میں کر دی ہے، مدعا علیہ اور مرزا غلام احمد نے اُمتی نبی یا رسول یا ظلی اور بروزی نبی کا تصور پیش کیا ہے وہ قرآن اور حدیث سے نہیں ملتی اور نہ مدعا علیہ اور مرزا غلام احمد کے تصور کی تائید کسی اور ذریعہ سے ہوتی ہے، امتی نبی کا تصور غیر اسلامی ہے اور یہ مرزا غلام اور مدعا علیہ کی من گھڑت تصنیف ہے، قرآن یا حدیث میں کہیں بھی ایسی کوئی بات نہیں ملتی، جس میں سے یہ بات ظاہر ہو کہ اسلام اُمتی نبی پر یقین رکھتا ہے۔ رسول پاکؐ نے یہ باب ہمیشہ کے لیے بند کر دیا ہے اور

حدیث رسول کی موجودگی میں اس بات سے کوئی انکار نہیں کرسکتا کہ حضرت محمد ﷺ کے بعد کسی طرح کا کوئی نبی نہیں آئے گا۔

اسلام کا یہ عقیدہ ضرور ہے کہ حضرت عیسیٰؑ ایک بار پھر دنیا میں تشریف لائیں گے لیکن وہ حضرت محمد ﷺ کے امتی کی حیثیت سے ظاہر ہوں گے یسوع مسیح کوئی نئی امت تخلیق نہیں کریں گے، بلکہ وہ محمد ﷺ کی شریعت کی پیروی کریں گے۔ میرے سامنے آنحضرت ﷺ کی حدیث کا حوالہ دیا گیا ہے جس میں رسول پاک ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر بن خطاب ہوتے'' رسول پاک ﷺ کی یہ حدیث اور دوسری احادیث واضح طور پر یہ بات ظاہر کرتی ہیں کہ حضرت محمد ﷺ کے بعد کسی قسم کا کوئی نبی نہیں آئے گا۔ اس لیے مدعا علیہ اور مرزا غلام احمد نے اُمتی نبی یا ظلی اور بروزی نبی کا جو تصور پیش کیا ہے وہ سراسر غیر اسلامی اور قرآن و حدیث کی تعلیمات کے منافی ہے، نیز مسلمانوں کے اجماع سے بھی متصادم ہے، مرزا غلام احمد نے بروزی نبی ہونے کا جو دعویٰ کیا ہے۔ علامہ اقبال نے اس پر تفصیل سے گفتگو کی ہے اور اسے مجوسیوں کا عقیدہ قرار دیا ہے، علامہ کی تحریر سے ہمیں بروزی نبی کے تصور کی حقیقت سمجھنے میں مدد ملے گی۔ اس لیے میں اس بحث کے متعلقہ حصے فیصلے میں شامل کرنا پسند کروں گا۔



## احمدیت کے بارے میں علامہ اقبال کا نظریہ

ختم نبوت کے تصور کی تہذیبی قدر و قیمت کی توضیح میں نے کسی اور جگہ کر دی ہے، اس کے معنی بالکل سلیس ہیں۔ محمد ﷺ کے بعد جنہوں نے اپنے پیروؤں کو ایسا قانون عطا کر کے جو ضمیر انسانی کی گہرائیوں سے ظہور پذیر ہوتا ہے، آزادی کا راستہ دکھایا ہے، کسی اور انسانی ہستی کے آگے روحانی حیثیت سے سر نیاز خم نہ کیا جائے، دینیاتی نقطۂ نظر سے اس نظریہ کو یوں بیان کر سکتے ہیں کہ وہ اجتماعی اور سیاسی تنظیم جسے اسلام کہتے ہیں مکمل اور ابدی ہے، محمد ﷺ کے بعد کسی ایسے الہام کا امکان ہی نہیں ہے جس سے انکار کفر کو متلزم ہو جو شخص ایسے الہام کا دعویٰ کرتا ہے وہ اسلام سے غداری کرتا ہے۔ قادیانیوں کا اعتقاد ہے کہ تحریک احمدیت کا بانی ایسے الہام کا حامل تھا، لہذا

وہ تمام عالم اسلام کو کافر قرار دیتے ہیں، خود بانیٔ احمدیت کا استدلال جو قرونِ وسطیٰ کے متکلمین کے لیے زیبا ہو سکتا ہے یہ ہے کہ اگر کوئی دوسرا نبی پیدا نہ ہو سکے تو پیغمبر اسلام کی روحانیت نامکمل رہ جائے گی۔ وہ اپنے دعوے کے ثبوت میں کہ پیغمبر اسلام کی روحانیت میں پیغمبر خیز قوت تھی خود اپنی نبوت پیش کرتا ہے، لیکن آپ اس سے پھر دریافت کریں کہ محمد ﷺ کی روحانیت ایک سے زیادہ نبی پیدا کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے تو اس کا جواب نفی میں ہے، یہ خیال اس بات کے برابر ہے کہ محمد ﷺ آخری نبی نہیں، میں آخری نبی ہوں۔'' اس امر کے سمجھنے کی بجائے کہ ختم نبوت کا اسلامی تصور نوع انسانی تاریخ میں بالعموم اور ایشیا کی تاریخ میں بالخصوص کیا تہذیبی قدر رکھتا ہے۔ بانیٔ احمدیت کا خیال ہے کہ ختم نبوت کا تصور ان معنوں میں کہ محمد ﷺ کا کوئی پیرو نبوت کا درجہ حاصل نہیں کر سکتا، خود محمد ﷺ کی نبوت کو نامکمل پیش کرتا ہے جب میں بانیٔ احمدیت کی نفسیات کا مطالعہ ان کے دعوئے نبوت کی روشنی میں کرتا ہوں تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے دعوئے نبوت میں پیغمبر اسلام کی تخلیقی قوت کو صرف ایک نبی یعنی تحریک احمدیت کے بانی پیدائش تک محدود کر کے پیغمبر اسلام کے آخری نبی ہونے سے انکار کر دیتا ہے، اس طرح یہ نیا پیغمبر چپکے سے اپنے روحانی مورث کی ختم نبوت پر متصرف ہو جاتا ہے۔

''اس کا دعویٰ ہے کہ میں پیغمبر اسلام کا بروز ہوں'' اس سے وہ ثابت کرنا چاہتا ہے کہ پیغمبر اسلام کا بروز ہونے کی حیثیت سے اس کا خاتم النبیین ہونا، دراصل محمد ﷺ کا خاتم النبیین ہونا ہے، پس یہ نقطہ پیغمبر اسلام کی ختم نبوت کو مسترد نہیں کرتا، اپنی ختم نبوت کو پیغمبر اسلام کی ختم نبوت کے مماثل قرار دے کر بانی احمدیت نے ختم نبوت کے روحانی مفہوم کو نظر انداز کر دیا ہے۔

بہر حال یہ ایک بدیہی بات ہے کہ بروز کا لفظ مکمل مشابہت کے مفہوم میں بھی اس کی مدد نہیں کرتا کیونکہ بروز ہمیشہ اس شے سے الگ ہوتا ہے جس کا یہ بروز ہوتا ہے، صرف اوتار کے معنوں میں بروز اور اس کی شے میں عینیت پائی جاتی ہے، پس اگر ہم بروز سے ''روحانی صفات کی مشابہت'' مراد لیں تو یہ دلیل بے اثر رہتی ہے اگر اس کے برعکس اس لفظ کے عبرانی مفہوم میں

اصل شے کا ادتا مراد لیں تو یہ دلیل بظاہر قابل قبول ہوتی ہے، لیکن اس خیال کا موجد مجوسی بھیس میں نظر آتا ہے''۔

حرفِ اقبال مؤلفہ لطیف احمد شیروانی صفحات (۱۳۱ تا ۱۳۴/ ۱۳۷ ۔ ۱۴۰)

متذکرہ بالا بحث سے یہ بات واضح ہے کہ اسلام میں اُمتی نبی یا ظلی اور بروزی نبی کا کوئی تصور نہیں ہے جیسا کہ میں نے بتایا ہے کہ مرزا غلام احمد نے اپنے پیروؤں کو ہدایت کی ہے کہ وہ اپنی بیٹیاں غیر احمدیوں کے نکاح میں نہ دیں اور نہ ان کی نماز جنازہ پڑھیں۔اس طرح مرزا غلام احمد نے شریعت محمدیؐ سے انحراف کر کے اپنے ماننے والوں کے لیے ایک نئی شریعت وضع کی ہے مسیح موعود کے بارے میں بھی ان کا تصور اسلامی نہیں ہے۔ مسیح کے صحیح اسلامی تصور کے مطابق وہ آسمان سے نازل ہوں گے حدیث رسولؐ کے مطابق مسیح جب دوبارہ ظہور فرمائیں گے۔تو وہ دوسرا جنم نہیں لیں گے۔اس طرح اس بارے میں مرزا غلام احمد کا دعویٰ بھی باطل قرار پاتا ہے۔

جہاد کے بارے میں بھی ان کا نظریہ مسلمانوں کے عقیدے سے بالکل مختلف ہے۔مرزا غلام احمد کے مطابق اب جہاد کا حکم منسوخ ہو چکا ہے اور یہ کہ مہدیؑ اور مسیحؑ کی حیثیت سے انہیں تسلیم کر لینے کا مطلب یہ ہے کہ جہاد کی نفی ہو گئی۔ان کا یہ نظریہ قرآن پاک کی ۲۲ ویں سورۃ، آیت ۳۹، ۴۰ اور دوسری سورۃ کی آیت ۱۹۲۔۱۹۴ ساٹھویں سورۃ کی آیت ۸، چوتھی سورۃ کی آیت ۷۴۔۷۵ نویں سورۃ کی آیت ۵، اور سورۃ ۲۵ کی آیت ۵۲ کے برعکس اور منافی ہے۔مندرجہ بالا امور کے پیش نظر میں یہ قرار دینے میں کوئی جھجک محسوس نہیں کرتا کہ مدعا علیہ اور ان کے ممدوح مرزا غلام احمد نبوت کے جھوٹے مدعی ہیں۔اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہامات وصول کرنے کے متعلق ان کے دعوے بھی باطل اور مسلمانوں کے اس متفقہ عقیدے کے منافی ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے بعد اللہ تعالیٰ کی طرف سے نزول وحی کا سلسلہ ختم ہو چکا ہے۔

مسلمانوں میں اس بارے میں بھی اجماع ہے کہ حضرت محمد ﷺ آخری نبی ہیں اور ان کے بعد کوئی اور نبی نہیں آئے گا اور اگر کوئی اس کے برعکس یقین رکھتا ہے تو وہ صریحاً کافر اور مرتد ہے۔

مرزا غلام احمد نے قرآن پاک کی آیاتِ مقدسہ کو بھی توڑ مروڑ کر اور غلط رنگ میں پیش کیا ہے اور اس طرح انہوں نے ناواقف اور جاہل لوگوں کو گمراہ کرنے کی کوشش ہے انہوں نے جہاد کو منسوخ قرار دیا ہے۔ اور شریعت محمدی میں تحریف کی ہے۔ اس لیے مدعا علیہ کو جس نے خود اپنی نبوت کا اعلان کیا ہے نیز مرزا غلام احمد اور ان کی نبوت پر اپنے ایمان کا اعلان کیا ہے بلا کسی تردد کے غیر مسلم اور مرتد قرار دیا جا سکتا ہے۔

فریقین کے عقائد کے بارے میں گفتگو کے بعد میں شادی کے تصور کے بارے میں کچھ کہنا چاہوں گا جو زیر بحث مسئلے میں دوسرا اہم نکتہ ہے اس کے بعد میں مدعا علیہ کے عقائد کے بارے میں اپنے نتائج کی روشنی میں شادی کے جواز میں بحث کروں گا۔ اسلام کوئی مسلک نہیں بلکہ حال میں زندگی بسر کرنے کا نام ہے اور اسلام میں نکاح ایک اخلاقی رشتہ ہے۔ امیر علی نے شادی کی جو تعریف کی ہے اس کے مطابق یہ ایک ایسا ادارہ ہے جو معاشرے کے تحفظ کے لیے وضع کیا گیا ہے اور اس کا مقصد یہ ہے کہ بنی نوع انسان گمراہی اور بے عصمتی سے محفوظ رہے شادی زندگی بھر کا عہد ہوتا ہے جس کی سب سے اہم خصوصیات جنسی اختلاط کی قانونی یا جائز اجازت نہیں بلکہ اشتراک کار ہے جس میں دو انسان دکھ سکھ خوشی اور غم میں ایک دوسرے کے ساتھ رہتے ہیں اور ایک دوسرے کو تسکین اور حوصلہ فراہم کرتے ہیں۔ یہ اتحاد تغیر حالات کے ذریعہ فریقین کے لیے باعث رحمت ہوتا ہے اس میں کوئی شک نہیں کہ جنسی اختلاط کا تصور بھی اس اشتراک یا اتحاد میں دخیل ہے جو فریقین کے جسمانی قرب کی اہمیت واضح کرتا ہے لیکن اس سلسلے میں باہمی موانست، یگانگت اور رفاقت بھی کچھ کم اہم نہیں ہوتے۔

شیکسپیرؔ نے ہملٹ میں کہا ہے کہ میاں بیوی ایک جان دو قالب ہوتے ہیں۔ اسی طرح ارسطوؔ نے ایک جگہ کہا ہے کہ بیوی کو زدوکوب کرنا اس بات کی نفی ہے کہ وہ تمہاری بیوی ہے ان تمام باتوں کا ایک ہی مطلب ہے اور یہ کہ میاں بیوی کا رشتہ نیکی میں اشتراک کا رشتہ ہے۔ قرآن پاک میں شادی کا ذکر مودّت رحمت اور سکون کی اصطلاحات کے ساتھ کیا گیا ہے۔ بائبل میں

ایک جگہ آیا ہے کہ ''وہ میری ہی ہڈی کا ایک حصہ اور میرے ہی گوشت کا ایک ٹکڑا ہے'' غرضیکہ ہر جگہ یگانگت پر ہی زور دیا گیا ہے۔ جولیس سیزر مین لارڈ برُوٹس کے ساتھ پورشیا کا مکالمہ ایک بیوی اور داشتہ کے فرق کو بڑی خوبصورتی سے واضح کرتا ہے اور پھر انگلستان کے ایک ولی عہد کا یہ جملہ بھی تاریخی اہمیت رکھتا ہے کہ جب اس سے ایک رومن کیتھولک شہزادی سے شادی کے لیے کہا گیا...... تو اس نے کہا کہ ''دو مذہب ایک بستر میں اکٹھے نہیں ہو سکتے۔''

آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے:

اپنے تخم کے لیے (کردار کے اعتبار سے) موزوں عورت کا انتخاب کرو اور اپنے برابر والوں سے شادی کرو اور اپنی بیٹیاں ان کے نکاح میں دو (ابنِ ماجہ ۹:۴۶) اس کا مطلب یہ ہے کہ شادی میں اکفا بہت اہم کردار ادا کرتا ہے نظریات کا اختلاف یا عقائد کی وسیع خلیج یا فریقین کے قول و فعل کی عدم یکسانیت ان کے مستقبل کو تاریک کر سکتی ہے۔ میاں بیوی کے درمیان موانست کا رشتہ ٹوٹ جانے کے بعد ان کا ایک دوسرے کے ساتھ رہنا شادی کے بنیادی تصور کی نفی ہے۔ اور یہ بندھن کیف و مسرت کا پیغامبر بننے کی بجائے جہنم کا نمونہ بن جاتا ہے اور جب فریقین ایک دوسرے سے مسلسل جھگڑتے رہیں اور ایک دوسرے سے نفرت کرنے لگیں تو پھر سب کچھ جھوٹ اور فریب سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا یہ صورت حال نہ صرف یہ کہ انفرادی طور پر ناقابل برداشت ہے بلکہ سماجی اعتبار سے تباہ کن ہے۔ جنس کے اسرار اسی وقت پوری طرح تسکین پاتے ہیں۔ جب جسمانی رشتے کے ساتھ فریقین میں روحانی اہم آہنگی بھی موجود ہو، اگر مذہب کا فریقین کی زندگیوں پر واقعی کوئی اثر ہوتا ہے۔ تو پھر اس بارے میں کوئی اختلاف ان کی زندگی پر پیدائش، نسل زبان یا دنیاوی مرتبے غرضیکہ کسی اور چیز سے زیادہ اثر انداز ہوگا۔

سورۃ البقرہ میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

ترجمہ: اور نکاح مت کرو کافر عورتوں کے ساتھ جب تک کہ وہ مسلمان نہ ہو جائیں اور مسلمان عورت (چاہے) لونڈی کیوں نہ ہو وہ بدرجہا بہتر ہے کافر عورت سے، گو وہ تم کو اچھی ہی

لگے اور عورتوں کو کافر مردوں کے نکاح میں مت دو جب تک کہ وہ مسلمان نہ ہو جائیں۔ اور مسلمان مرد غلام بہتر ہے کافر مرد سے گو وہ تم کو اچھا ہی لگے"۔ (البقر: آیت (۲۲)۔

مندرجہ بالا بحث سے یہ بات ظاہر ہو گئی ہے کہ زیر نظر مقدمے میں فریقین کے درمیان شادی اسلام میں قطعی پسندیدہ نہیں اور قرآن پاک اور حدیث کی تعلیمات کے یکسر منافی ہے، کیونکہ فریقین نہ صرف مختلف نظریات کے حامل ہیں بلکہ ان کے عقائد بھی ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں اور یہ بات اس رشتے کے لیے سمِ قاتل کا درجہ رکھتی ہے جیسا کہ میں پہلے واضح کر چکا ہوں، اسلام میں کسی مسلمان کے لیے جنس مخالف کے ساتھ شادی کے سلسلے میں متعدد پابندیاں عائد کی گئی ہیں اور کسی بھی صورت میں کوئی مسلمان عورت کسی غیر مسلم مرد سے جائز شادی نہیں کر سکتی، جن میں عیسائی، یہودی یا بت پرست شامل ہیں اور ایک مسلمان عورت اور غیر مسلم مرد کا نکاح اسلام کی نظر میں غیر مؤثر ہے۔ اندریں حالات میں قرار دیتا ہوں کہ اس مقدمے کے فریقین کے درمیان شادی اسلامی شادی نہیں بلکہ یہ سترہ سال کی ایک مسلمان لڑکی کی ساٹھ سال کے ایک غیر مسلم (مرتد) کے ساتھ شادی ہے۔

لہٰذا یہ شادی غیر قانونی اور غیر مؤثر ہے۔

مندرجہ بالا امور کے پیش نظر مسئلہ نمبر ۳، ۴، ۶، ۷ اور ۸ ساقط ہو جاتے ہیں ان پر غور کی ضرورت نہیں۔

مندرجہ بالا بحث کا نتیجہ یہ نکلا کہ مدعیہ جو ایک مسلمان عورت ہے، کی شادی مدعا علیہ کے ساتھ، جس نے شادی کے وقت خود اپنا قادیانی ہونا تسلیم کیا ہے اور اس طرح جو غیر مسلم قرار پایا ہے۔ غیر مؤثر ہے اور اس کی کوئی قانونی حیثیت نہیں۔ مدعیہ اسلامی تعلیمات کے مطابق مدعا علیہ کی بیوی نہیں۔

تنسیخ نکاح کے بارے میں مدعیہ کی درخواست کا فیصلہ اس کے حق میں کیا جاتا ہے اور مدعا علیہ کو ممانعت کی جاتی ہے کہ وہ مدعیہ کو اپنی بیوی قرار نہ دے مدعیہ اس مقدمے کے اخراجات بھی وصول کرنے کی حقدار ہے۔

فیصلے کے اختتام سے پہلے میں مدعیہ کے فاضل وکیل کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں، جنہوں نے متعدد کتابوں کے ذریعہ میری بیحد مدد کی، ان میں سے چند کتابیں مندرجہ ذیل ہیں:۔

۱۔حقیقت الوحی، ۲۔ازالہٗ ادہام، ۳۔ملفوظات احمدیہ، ۴۔معیار الاخیار، ۵۔آئینہ کمالات، ۶۔تذکرۂ شہادتین، ۷۔مسئلہ ختم نبوت از مولانا محمد اسحٰق، ۸۔مسئلہ نبوت از مولانا مودودی، ۹۔قادیانی مسئلہ از مولانا مودودی، ۱۰۔ختم نبوت از مولانا ثناء اللہ، ۱۱۔خاتم النبیین از حکیم عبداللطیف، ۱۲۔صحیفۂ تقدیر از مولانا شبیر احمد عثمانی، ۱۳۔مرزائیت عدالت کے کٹہرے میں مؤلفہ جانباز مرزا۔ ۱۴۔فسخ نکاح مرزائیاں، ۱۵۔فیصلہ صادر کردہ مسٹر محمد اکبر ڈسٹرکٹ جج بہاول نگر، ۱۶۔فیصلہ صادر کردہ ایڈیشنل ڈسٹرکٹ جج کیمبل پور، ۱۷۔ترجمہ قرآن مجید از مسٹر پکتھال، ۱۸۔مرزا غلام احمد کی تصانیف کے تراجم از عبداللہ الہٰ دین۔

یہ فیصلہ ۱۳ر جولائی کو شیخ محمد رفیق گریجہ کے جانشین جناب قیصر احمد حمیدی نے جوان کو جگہ جمیس آباد کے سول اور فیملی کورٹ جج مقرر ہوئے ہیں۔ کھلی عدالت میں پڑھ کر سنایا۔

تعجب ہے کہ ایک ریزہ چین خواں انصاریٰ کا
گدائی کرتے کرتے مہدی موعود ہو جائے

ظفر علی خاں

## مُطالبہ

ہم محترم صدر مملکت عالی جناب آغا محمد یحییٰ خان صاحب سے درخواست کرتے ہیں۔ کہ آنجناب مسئلہ ختم نبوت کی اہمیت وعظمت کو محسوس فرما دیں اور ایک آرڈی ننس کے ذریعہ مرزائیوں کو ایک غیر مسلم اقلیت قرار دیں یہ پاکستان کی نامور اور منصف عدلیہ کا فیصلہ ہے اور عالم اسلام کے ہر مکتبِ فکر کے علماء کا فتویٰ اور اُمت مسلمہ کا دیرینہ متفقہ مطالبہ ہے اور شہدائے ختم نبوت کے مقدس خون کی پکار ہے،

مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان ملتان

ضمیمہ نمبر ۴

مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاری

کے

# تاریخی

# مقدمہ کا

# فیصلہ



(چوہدری) افضل حق ایم۔ ایل۔ سی۔ جنرل سیکرٹری
شعبہ تبلیغ مجلس احرار اسلام (ہند) لاہور

تعداد (کتبہ بشیر کاتب دفتر رسالہ ادا کار لاہور) قیمت

## مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے مرافعہ پر سشن جج گورداسپور کا تاریخی فیصلہ

## قادیانیت کی سیاہ کاریوں پر فاضل جج کا محققانہ تبصرہ

## مرزائے قادیاں کی زشتی اخلاق اوراس کی امت کی شورہ پشتی کی داستان

## حکومت کی ادائے فرض سے کوتاہی

مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری کے تاریخی مقدمہ میں ان کی اپیل پر مسٹر کھوسلہ سیشن جج گورداسپور نے بزبان انگریزی جو فیصلہ صادر کیا ہے اس کا اردو ترجمہ شائع کیا جاتا ہے:۔

مرافعہ گزار سید عطاء اللہ شاہ بخاری کو تعزیرات ہند کی دفعہ ۱۵۳۔الف کے ماتحت مجرم قرار دیتے ہوئے اس تقریر کی پاداش میں جوانہوں نے ۲۱راکتوبر ۱۹۳۴ء کو تبلیغ کانفرنس قادیاں کے موقعہ پر کی چھ ماہ کی قید بامشقت کی سزادی گئی ہے:۔



## مرزا اور مرزائیت

مرافعہ گزار کے خلاف جو الزام عاید کیا گیا ہے اس پر غور وخوض کرنے کے قبل چند ایسی حقائق واقعات بیان کردینا ضروری معلوم ہوتا ہے جن کا تعلق امور زیر بحث ہے۔آج سے تقریباً پچاس سال قبل قادیان کی ایک باشندہ مسمی غلام احمد نے دنیا کے سامنے یہ دعویٰ پیش کیا کہ میں مسیح موعود ہوں اس اعلان کے ساتھ ہی اس نے اسقف اعظم کی حیثیت بھی اختیار کرلی۔اور ایک نئے فرقہ کی بناڈالی۔جس کے ارکان اگرچہ مسلمان ہونے کے مدعی تھے لیکن ان کے بعض عقائد واصول عام عقائد اسلامی سے بالکل متبائن تھے۔اس فرقہ میں شامل ہونے والے لوگ قادیانی یا مرزائی یا احمدی کہلاتے ہیں اوران کا مابہ الامتیاز یہ ہے کہ یہ لوگ فرقہ مرزائیہ کے بانی (مرزاغلام احمد کی نبوت پر ایمان رکھتے ہیں:۔

## قادیانیت کی تاریخ

بتاریج یہ تحریک ترقی کرنے لگی۔ اور اس کے مقلدین کی تعداد چند ہزار تک پہنچ گئی۔ مسلمان کی طرف سے مخالفت ہونا ضروری تھا۔ چنانچہ مسلمانوں کی اکثریت نے مرزا کے دعاوی بلند بانگ خصوصاً اس کے دعاوئ تفویق دینی پر بہت ناک منہ چڑھایا اور مرزا نے ان لوگوں پر کفر کا جو الزام لگایا اس کے جواب میں ان لوگوں نے بھی سخت لہجہ اختیار کیا۔ مگر قادیانی حصار میں رہنے والے اس بیرونی تنقید سے کچھ بھی متاثر نہ ہوئے اور اپنے مستقر یعنی قادیاں میں مزے سے ڈٹے رہے:۔

## قادیانیوں کا تمرد اور شورہ پشتی

قادیانی مقابلتاً محفوظ تھے۔ اس حالت نے ان میں متمردانہ غرور پیدا کر دیا۔ انہوں نے اپنے دلائل دوسروں سے منوانے اور اپنی جماعت کو ترقی دینے کے لیے ایسے حربوں کا استعمال شروع کیا جنہیں ناپسندیدہ کہا جائے گا جن لوگوں نے قادیانیوں کی جماعت میں شامل ہونے سے انکار کیا۔ انہیں مقاطعہ قادیاں سے اخراج اور بعض اوقات اس سے بھی مکروہ تر مصائب کی دھمکیاں دے کر دہشت انگیزی کی فضا پیدا کی بلکہ بسا اوقات انہوں نے ان دھمکیوں کو عملی جامہ پہنا کر اپنی جماعت کے استحکام کی کوشش کی۔ قادیاں میں رضا کاروں کا ایک دستہ (والنٹیر کور) مرتب ہوا۔ اور اس کی تربیت کا مقصد غالباً یہ تھا کہ قادیاں میں ''لمن الملک الیوم'' کا نعرہ بلند کرنے کے لیے طاقت پیدا کی جائے۔ انہوں نے عدالتی اختیارات بھی اپنے ہاتھ میں لے لیے۔ دیوانی اور فوجداری مقدمات کی سماعت کی۔ دیوانی مقدمات میں ڈگریاں صادر کیں۔ اور ان کی تعمیل کرائی گئی۔ کئی اشخاص کو قادیاں سے نکالا گیا۔ یہ قصہ یہیں ختم نہیں ہوتا۔ بلکہ قادیانیوں کے خلاف کھلے ہوئے طور پر الزام لگایا گیا ہے کہ انہوں نے مکانوں کو تباہ کیا، جلایا اور قتل تک کے

مرتکب ہوئے۔ اس خیال سے کہ کہیں ان الزامات کو احرار کے تخیل ہی کا نتیجہ نہ سمجھ لیا جائے۔ میں چند ایسی مثالیں بیان کر دینا چاہتا ہوں جو مقدمہ کی مثل میں درج ہیں:۔

## سزائے اخراج

کم از کم دو اشخاص کو قادیاں سے اخراج کی سزا دی گئی۔ اس لیے کہ ان کے عقائد مرزا کے عقائد سے متفادت تھے۔ وہ اشخاص حبیب الرحمٰن گواہ صفائی نمبر ۲۸۔ اور مسمی اسمٰعیل ہیں۔ مثل میں ایک چٹھی (ڈی۔ زیڈ ۳۳) موجود ہے۔ جو موجودہ مرزا کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے۔ اور جس میں یہ حکم درج ہے۔ کہ حبیب الرحمٰن (گواہ نمبر ۲۸) کو قادیاں میں آنے کی اجازت نہیں۔ مرزا بشیر الدین گواہ صفائی نمبر ۳۷ نے اس چٹھی کو تسلیم کر لیا ہے۔ اسمٰعیل کے اخراج اور داخلہ کی ممانعت کو گواہ صفائی نمبر ۲۰ نے تسلیم کر لیا ہے۔ کئی اور گواہوں نے (قادیانیوں کے) تشدد و ظلم کی عجیب و غریب داستانیں بیان کی ہیں۔ بھگت سنگھ گواہ صفائی نے بیان کیا ہے کہ قادیانیوں نے اس پر حملہ کیا۔ ایک شخص مسمی غریب شاہ کو قادیانیوں نے زد و کوب کیا۔ لیکن جب اس نے عدالت میں استغاثہ کرنا چاہا تو کوئی اس کی شہادت دینے کے لیے سامنے نہ آیا۔ قادیانی ججوں کے فیصلہ کردہ مقدمات کی مثلیں پیش کی گئی ہیں۔ (جو شامل مثل ہذا ہیں) مرزا بشیر الدین محمود نے تسلیم کیا ہے کہ قادیاں میں عدالتی اختیارات استعمال ہوتے ہیں۔ اور میری عدالت سب سے آخری عدالت اپیل ہے۔ عدالت کی ڈگریوں کا اجراء عمل میں آتا ہے۔ اور ایک واقعہ سے تو ظاہر ہوتا ہے کہ ایک ڈگری کے اجراء میں ایک مکان فروخت کر دیا گیا۔ اشٹام کے کاغذ قادیانیوں نے خود بنا رکھے ہیں۔ جو ان درخواستوں اور عرضیوں پر لگائے جاتے ہیں۔ جو قادیانی عدالتوں میں دائر ہوتی ہیں۔ قادیاں میں ایک والنٹیر کور کے موجود ہونے کی شہادت گواہ صفائی نمبر ۴۰ مرزا شریف احمد نے دی ہے۔

## عبدالکریم کی مظلومی اور محمد حسین کا قتل

سب سے سنگین معاملہ عبدالکریم (ایڈیٹر مباہلہ) کا ہے جس کی داستان درد ہے۔ یہ شخص مرزا کے مقلدین میں شامل ہوا۔ اور قادیاں میں جا کر مقیم ہو گیا۔ وہاں اس کے دل میں (مرزائیت کی صداقت کے متعلق) شکوک پیدا ہوئے۔ اور وہ مرزائیت سے تائب ہو گیا۔ اس کے بعد اس پر ظلم وستم شروع ہوا۔ اس نے قادیانی معتقدات پر تبصرہ تنقید کرنے کے لیے "مباہلہ" نامی اخبار جاری کیا۔ مرزا بشیرالدین محمود نے ایک تقریر میں جو دستاویز ڈی۔ زیڈ (الفضل مورخہ یکم اپریل ۱۹۳۰ء میں درج ہے۔ مباہلہ شائع کرنے والوں کی موت کی پیشگوئی کی ہے۔ اس تقریر میں ان لوگوں کا بھی ذکر کیا گیا ہے جو مذہب کے لیے ارتکاب قتل پر بھی تیار ہو جاتے ہیں اس تقریر کے بعد جلد ہی عبدالکریم پر قاتلانہ حملہ ہوا۔ لیکن وہ بچ گیا۔ ایک شخص محمد حسین جو اس کا معاون تھا۔ اور ایک فوجداری مقدمہ میں جو عبدالکریم کے خلاف چل رہا تھا۔ اس کا ضامن بھی تھا۔ اس پر حملہ ہوا اور قتل کر دیا گیا۔ قاتل پر مقدمہ چلا اور اسے پھانسی کی سزا کا حکم ملا:۔

## محمد حسین کے قاتل کا رتبہ مرزائیوں کی نظر میں

پھانسی کے حکم کی تعمیل ہوئی۔ اور اس کے بعد قاتل کی تلاش قادیاں میں لائی گئی۔ اور اسے نہایت عزت واحترام سے بہشتی مقبرہ میں دفن کیا گیا۔ مرزائی اخبار الفضل میں قاتل کی مدح سرائی کی گئی۔ فعل قتل کو سراہا گیا اور یہاں تک لکھا گیا کہ قاتل مجرم نہ تھا۔ پھانسی کی سزا سے پہلے ہی اس کی روح قفس عنصری سے آزاد ہو گئی۔ اور اسی طرح وہ پھانسی کی ذلت انگیز سزا سے بچ گیا۔ خدائے عادل نے یہ مناسب سمجھا کہ پھانسی سے پہلے ہی اس کی جان قبض کر لے:۔

## مرزا محمود کی دروغ گوئی

عدالت میں مرزا محمود نے اس کے متعلق بالکل مختلف داستان بیان کی۔ اور کہا کہ محمد حسین کے قاتل کی عزت افزائی اس لیے کی گئی۔ کہ اس نے اپنے جرم پر تاسف وندامت کا اظہار کیا تھا

اور اس طرح وہ گناہ سے پاک ہو چکا تھا لیکن دستاویز ڈی۔ زیڈ ۴۰ اس کی تردید کرتی ہے۔ جس سے مرزا کی دلی کیفیت کا پتہ چلتا ہے:۔

## عدالت عالیہ کی توہین

میں یہاں یہ بھی کہہ دینا چاہتا ہوں کہ اس دستاویز کے مضمون سے عدالت عالیہ لاہور کی توہین کا پہلو بھی نکلتا ہے:۔

## محمد امین کا قتل

محمد امین ایک مرزائی تھا۔ اور جماعت مرزائیہ کا مبلغ تھا۔ اس کو تبلیغ مذہب کے لیے بخارا بھیجا گیا۔ لیکن کسی وجہ سے بعد میں اسے اس خدمت سے علیٰحدہ کر دیا گیا۔ اس کی موت کلہاڑی کی ایک ضرب سے ہوئی۔ جو چودھری فتح محمد گواہ صفائی نمبر ۲۱ نے لگائی۔ عدالت ماتحت نے اس معاملہ پر سرسری نگاہ ڈالی ہے۔ لیکن یہ زیادہ غور توجہ کا محتاج ہے۔ محمد امین پر مرزا کا عتاب نازل ہو چکا تھا۔ اور اس لیے مرزائیوں کی نظر میں وہ موقر دمتقدر نہیں رہا تھا۔ اس کی موت کے واقعات خواہ کیا ہوں۔ اس میں کلام نہیں کہ محمد امین تشدد کا شکار ہوا۔ اور کلہاڑی کی ضرب سے قتل کیا گیا۔ پولیس میں وقوعہ کی اطلاع پہنچی لیکن کوئی کارروائی عمل میں نہ آئی۔ اس بات پر زور دینا فضول ہے۔ کہ قاتل نے حفاظت خود اختیاری میں محمد امین کو کلہاڑی کی ضرب لگائی۔ اور یہ فیصلہ کرنا اس عدالت کا کام ہے۔ جو مقدمہ قتل کی سماعت کرے۔ چودھری فتح محمد کا عدالت میں یہ اقرار صالح یہ بیان کرنا تعجب انگیز ہے۔ کہ اس نے محمد امین کو قتل کیا۔ مگر پولیس اس معاملہ میں کچھ نہ کر سکی۔ جس کی وجہ یہ بتائی گئی ہے کہ مرزائیوں کی طاقت اس حد تک بڑھ گئی تھی۔ کہ کوئی گواہ سامنے آ کر سچ بولنے کی جرأت نہیں کر سکتا تھا۔ ہمارے سامنے عبدالکریم کے مکان کا واقعہ بھی ہے۔ عبدالکریم کو قادیاں سے خارج کرنے کے بعد اس کا مکان نذر آتش کر دیا گیا اور قادیاں کی سال ٹاؤن کمیٹی سے حکم حاصل کر کے نیم قانونی طریق پر اسے گرانے کی کوشش کی گئی:۔

## قادیان کی صورت حالات اور مرزا کی دشنام طرازی

یہ افسوسناک واقعات اس بات کی منہ بولتی شہادت ہیں۔ کہ قادیان میں قانون کا احترام بالکل اٹھ گیا تھا۔ آتش زنی اور قتل تک کے واقعات ہوتے تھے۔ مرزا نے کروڑوں مسلمانوں کو جواس کے ہم عقیدہ نہ تھے شدید دشنام طرازی کا نشانہ بنایا اس کی تصانیف ایک اسقف اعظم کا اخلاق انوکھا مظاہرہ ہیں۔ جو صرف نبوت کا مدعی نہ تھا۔ بلکہ خدا کا برگزیدہ انسان اور مسیح ثانی ہونے کا مدعی بھی تھا:

## حکومت مفلوج ہو چکی تھی

معلوم ہوتا ہے۔ کہ (قادیانیت کے مقابلہ میں) حکام غیر معمولی حد تک مفلوج ہو چکے تھے۔ دینی و دینوی معاملات میں مرزا کے حکم کے خلاف کبھی آواز بلند نہیں ہوئی۔ مقامی افسران کے پاس کئی مرتبہ شکایت پیش ہوئی۔ لیکن وہ اس کے انسداد سے قاصر رہے۔ مثل پر کچھ اور شکایات بھی ہیں۔ لیکن یہاں ان کے مضمون کا حوالہ دینا غیر ضروری ہے۔ اس مقدمہ کے سلسلہ میں صرف یہ بیان کر دینا کافی ہے۔ کہ قادیان میں جور ستم رانی کا دور دورہ ہونے کے متعلق نہایت واضح الزامات عائد کیے گئے۔ لیکن معلوم ہوتا ہے۔ کہ قطعاً کوئی توجہ نہ ہوئی:

## تبلیغ کانفرنس کا مقصد

ان کارروائیوں کے سدباب کے لیے اور مسلمانوں میں زندگی کی روح پیدا کرنے کے لیے تبلیغ کانفرنس منعقد کی گئی۔ قادیانیوں نے اس کے انعقاد کو بہ نظر ناپسندیدگی دیکھا۔ اور اسے روکنے کے لیے ہر ممکن کوشش کی۔ اس کانفرنس کے انعقاد کے لیے ایک شخص ایشر سنگھ نامی کی زمین حاصل کی گئی تھی۔ قادیانیوں نے اس پر قبضہ کر کے دیوار کھینچ دی۔ اور اس طرح احرار اس قطعہ زمین سے بھی محروم ہو گئے۔ جو قادیان میں انہیں مل سکتا تھا۔ مجبوراً انہوں نے قادیاں سے ایک میل کے فاصلہ پر اپنا اجلاس منعقد کیا۔ دیوار کا کھینچا جانا اس حقیقت پر مشعر ہے۔ کہ اس وقت

فریقین کے تعلقات میں کتنی کشیدگی تھی۔ اور قادیانیوں کی شودہ پشتی کس حد تک پہنچی ہوئی تھی۔ کہ وہ اپنی دست درازی کے قانونی نتائج سے اپنے آپ کو بالکل محفوظ خیال کرتے تھے:

## مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری کا مقناطیسی جذب

بہرحال کانفرنس منعقد ہوئی۔ جس کی صدارت کے لیے اپیلانٹ سے کیا گیا۔ وہ بلند پایہ خطیب ہے۔ اور اس کی تقریر میں بھی جذب مقناطیسی موجود ہے۔ اس لیے اس اجلاس میں ایک جوش انگیز خطبہ دیا۔ اس کی تقریر کئی گھنٹوں تک جاری رہی۔ بتایا گیا ہے۔ کہ حاضرین تقریر کے دوران میں بالکل محسور تھے۔ اپیلانٹ نے اس تقریر میں اپنے خیالات ذرا وضاحت سے بیان کیے۔ اور اس کے لیے دل میں مرزا اور اس کے مقتدین کے خلاف جو نفرت کے جذبات موجزن تھے۔ ان پر پردہ ڈالنے کی اس نے کوئی کوشش نہ کی۔ تقریر پر اخبارات میں اعتراض ہوا۔ معاملہ حکومت پنجاب کے سامنے پیش ہوا۔ جس نے عطاء اللہ شاہ بخاری کے خلاف مقدمہ چلانے کی اجازت دے دی:

## تقریر پر اعتراض

اپیلانٹ کے خلاف جو الزام ہے اس کے ضمن میں اس تقریر کے سات اقتباسات درج ہیں۔ جنہیں قابل گرفت ٹھہرایا گیا ہے۔ وہ اقتباسات یہ ہیں:

(۱) فرعونی تخت الٹا جا رہا ہے۔ انشاء اللہ یہ تخت نہیں رہے گا۔

(۲) وہ نبی کا بیٹا ہے۔ میں نبی کا نواسہ ہوں۔ وہ آئے تم سب چپ چاپ بیٹھ جاؤ وہ مجھ سے اردو، پنجاب، فارسی میں ہر معاملہ میں بحث کرے۔ یہ جھگڑا آج ہی ختم ہو جائے گا۔ وہ پردہ سے باہر آئے۔ نقاب اٹھائے۔ کشتی لڑے۔ مولا علی کے جوہر دیکھے۔ وہ ہر رنگ میں آئے۔ وہ موٹر میں بیٹھ کر آئے میں ننگے پاؤں آؤں۔ وہ ریشم پہن کر آئے میں گانڈی جی کی کھلڑی کھدر شریف۔ وہ مزعضر۔ کباب۔

یاقوتیاں اور پلومر کی ٹانک وائن اپنے ابا کی سنت کے مطابق کھا کر آئے اور میں اپنے نانا کی سنت کے مطابق جو کی روٹی کھا کر آؤں۔

(۳) یہ ہمارا مقابلہ کیسے کر سکتے ہیں۔ یہ برطانیہ کے دم کٹے کتے ہیں۔ وہ خوشامد اور برطانیہ کے بوٹ کی ٹو صاف کرتا ہے۔ میں تکبر سے نہیں کہتا۔ بلکہ خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں۔ کہ مجھ کو اکیلا چھوڑ دو۔ پھر بشیر کے میرے ہاتھ دیکھو۔ کیا کروں لفظ تبلیغ نے ہمیں مشکل میں پھنسا دیا ہے۔ یہ اجتماع سیاسی اجتماع نہیں ہے۔ اور مرزائیو! اگر باگیں ڈھیلی ہوتیں۔ میں کہتا ہوں اب بھی ہوش میں آؤ۔ تمہاری طاقت اتنی بھی نہیں جتنی پیشاب کی جھاگ ہوئی ہے۔

(۴) جو پانچویں جماعت میں فیل ہوتے ہیں۔ وہ نبی بن جاتے ہیں۔ ہندوستان میں ایک مثال موجود ہے۔ کہ جو فیل ہوا وہ نبی بن گیا۔

(۵) اور مسیح کی بھیڑو۔ تم سے کسی کا ٹکراؤ نہیں ہوا۔ جس سے اب سابقہ ہوا ہے۔ یہ مجلس احرار ہے۔ اس نے تم کو ٹکڑے کر دینا ہے۔

(۶) او مرزائیو! اپنی نبوت کا نقشہ دیکھو۔ اگر تم نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے تو نبوت کی شان تو رکھتے۔

(۷) اگر تم نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا۔ تو انگریزوں کے کتے تو نہ بنتے۔

مرافعہ گزار نے عدالت ماتحت میں بیان کیا۔ کہ اس کی تقریر درست طور پر قلمبند نہیں کی گئی۔ جملہ نمبر ۵ کے متعلق اس نے بہ صراحت کہا ہے۔ وہ اس کی زبان سے نہیں نکلا۔ اور اگرچہ اس نے تسلیم کیا کہ باقی جملوں کا مضمون میرا ہے۔ لیکن ساتھ ہی اس نے یہ کہا۔ کہ عبارت غلط ہے۔ عدالت ماتحت نے قرار دیا ہے۔ کہ ایک جملہ کی رپورٹ غلط ہے۔ اور اس کے سلسلہ میں مرافعہ گزار کو مجرم قرار نہیں دیا جا سکتا۔ لہٰذا مرافعہ گزار کی سزایابی کا مدار دوسرے چھ فقروں پر

ہے۔ مرافعہ گزار کے وکیل نے تسلیم کیا۔ کہ فقرات ۱، ۴، ۶، ۷ مرافعہ گزار نے کہے۔ ب میرے سامنے یہ امر فیصلہ طلب ہے۔ کہ کیا یہ چھ جملے جو مرافعہ گزار نے کہے۔ ۱۵۳ الف کے ماتحت قابل گرفت ہیں۔ اور آیا یہ الفاظ کہنے سے مرافعہ گزار کس جرم کا مرتکب ہوا ہے۔

## عدالت کا استدلال

میں نے اس سے قبل وہ حالات و واقعات بہ تفصیل بیان کر دیئے ہیں۔ جن کے ماتحت تبلیغ کانفرنس منعقد ہوئی۔ مرافعہ گزار نے بہت سے تحریری شہادتوں کی بنا پر یہ دکھانے کی کوشش کی ہے۔ کہ مرزا اور اس کے مقلدین کے ظلم و ستم پر جائز اور واجبی تنقید کرنے کے سوا اس کا کچھ مقصد نہ تھا۔ اس کا بیان ہے۔ کہ اس کی تقریر کا مدعا سوئے ہوئے مسلمانوں کو جگانا اور مرزائیوں کے افعال ذمیمہ کا بھانڈا پھوڑنا تھا۔ اس نے اپنی تقریر میں جا بجا مرزا (محمود) کے ظلم و تشدد پر روشنی ڈالی ہے۔ اور مطالبہ کیا ہے۔ کہ جو مسلمان مرزا کی نبوت سے انکار کرنے اور اس کے خانہ ساز اقتدار کو تسلیم نہ کرنے کی وجہ سے مورد آفات و بلیات ہیں ان کی شکایات رفع کی جائیں میں نے قادیاں کے حالات کی روشنی میں مرافعہ گزار کی تقریر پر غور کیا ہے۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ یہ تقریر مسلمانوں کی طرف سے صلح کا پیغام تھی۔ لیکن اس تقریر کے سرسری مطالعہ سے ہر معقول شخص اسی نتیجہ پر پہنچتا ہے۔ کہ اعلان صلح کے بجائے یہ دعوت نبرد آزمائی ہے۔ ممکن ہے کہ مرافعہ گزار نے قانون کی حدود کے اندر رہنے کی کوشش کی ہو۔ لیکن جوش فصاحت و طاقت میں وہ ان امتناعی حدود سے آگے نکل گیا ہے۔ اور ایسی باتیں کہہ گیا ہے جو سامعین کے دلوں میں مرزائیوں کے خلاف نفرت کے جذبہ کے سوا اور کوئی اثر پیدا نہیں کر سکتی۔ روما کے مارک انٹونی کی طرح مرافعہ گزار نے یہ اعلان تو کر دیا کہ وہ احمدیوں سے طرح آویزش نہیں ڈالنا چاہتا۔ لیکن صلح کا یہ پیغام ایسی گالیوں سے پر ہے۔ جن کا مقصد سامعین کے دلوں میں احمدیوں کے خلاف نفرت پیدا کرنے کے سوا کچھ نہیں ہو سکتا۔

## تنقید کے جائز حدود

اس میں کلام نہیں کہ مرافعہ گزار کی تقریر کے بعض حصے مرزا کے افعال کی جائز و واجبی تنقید پر مشتمل ہیں۔ غریب شاہ کو زدوکوب کرنے کا واقعہ محمد حسین اور محمد امین کے واقعات قتل اور مرزا کے جبر و تشدد کے بعض دوسرے واقعات جن کا حوالہ دیا گیا ہے۔ ایسے ہیں جن پر تنقید کرنے کا ہر سچے مسلمان کو حق ہے۔ نیز اس تقریر کے دوران میں ان توہین آمیز الفاظ کا ذکر بھی کیا گیا ہے جو قادیانی پیغمبر اسلام محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شان میں استعمال کرتے رہتے ہیں۔ اور جو مسلمانوں کے جذبات کو مجروع کرنے کا باعث ہوتے ہیں:

## مرزائی اور مسلمان

مسلمانوں کے نزدیک محمد صلی اللہ علیہ وسلم خاتم المرسلین ہیں۔ لیکن مرزائیوں کا اعتقاد یہ ہے۔ کہ محمد (صلعم) کے بروز میں کئی نبی مبعوث ہو سکتے ہیں۔ اور وہ سب مہبط وحی ہو سکتے ہیں۔ نیز یہ کہ مرزا غلام احمد نبی اور مسیح ثانی تھا۔ اس حد تک مرافعہ گزار کی تقریر قانون کی زد سے باہر ہے۔ لیکن وہ جب وشنام طرازی پر آتا ہے۔ اور مرزائیوں کو ایسے ایسے ناموں سے پکارتا ہے جنہیں سننا بھی کوئی آدمی گوارا نہیں کر سکتا۔ تو وہ جائز حدود سے تجاوز کر جاتا ہے۔ اور خواہ اس نے یہ باتیں جوش فصاحت میں کہیں۔ یا دیدہ دانستہ کہیں۔ قانون انہیں نظر انداز نہیں کر سکتا۔

## تقریر کے اثرات

مرافعہ گزار کو معلوم ہونا چاہیئے تھا۔ کہ اس کے سامعین میں اکثریت جاہل دیہاتیوں کی تھی۔ نیز یہ کہ اس قسم کی تقریر ان کے دلوں میں نفرت و عناد کے جذبات پیدا کرے گی واقعات مظہر ہیں کہ تقریر نے سامعین پر ایسا اثر ہی ڈالا۔ اور مقرر کی لسانی سے متاثر ہو کر انہوں نے کئی بار جوش و خروش کا مظاہرہ کیا۔ یہ بتانے کی ضرورت نہیں۔ کہ سامعین نے اس وقت کیوں مرزائیوں کے خلاف کوئی متشدانہ اقدام نہ کیا۔ اگرچہ فریقین کے تعلقات عرصہ سے اچھے نہ تھے۔ مگر اس تقریر نے راکھ میں دبے ہوئے شعلوں کو ہوا دے کر بھڑکایا۔

# تقریر کی قابل اعتراض نوعیت

فرد جرم میں جن سات فقروں کو قابل گرفت قرار دیا گیا ہے۔ ان میں سے تیسرا اور ساتواں سب سے زیادہ قابل اعتراض ہیں۔ ان میں اپیلانٹ نے مرزائیوں کو برطانیہ کے دم کٹے کتے کہا ہے میرے نزدیک دوسرے حصے دفعہ ۵۳۔ الف تعزیرات ہند کے ماتحت قابل گرفت نہیں ہیں پہلا حصہ یعنی فرعونی تخت الٹا جارہا ہے۔ میرے نزدیک قابل اعتراض نہیں۔ دوسرے حصہ کا تعلق مرزا کی غذا اور خوراک سے ہے۔ اس کے متعلق یہ امر قابل ذکر ہے کہ مرزائے اول نے اپنے مریدوں میں سے ایک کے نام ایک چٹھی لکھی تھی جس میں ان کی خوراک کی یہ تمام تفصیلات درج تھیں یہ خطوط کتابی شکل میں چھپ چکے ہیں۔ اور ان کے مجموعہ کا ایک مطبوعہ نسخہ اس مثل میں بھی شامل ہے۔

# شراب اور مرزا



معلوم ہوتا ہے۔ کہ مرزا ایک ٹانک استعمال کرتا تھا۔ جس کا نام پلومر کی شراب تھا۔ ایک موقعہ پر اس نے اپنے مریدوں میں سے ایک کو لکھا کہ پلومر کی شراب لاہور سے خرید کے مجھے بھیجو۔ پھر دوسرے خطوط میں یاقوتی کا تذکرہ ہے۔ مرزا محمود نے خود اعتراف کیا ہے۔ کہ اس کے باپ نے ایک دفعہ پلومر کی شراب دوا استعمال کی۔ چنانچہ میرے نزدیک یہ حصہ بھی قابل اعتراض نہیں۔ چوتھے حصہ میں مرزا غلام احمد کے امتحان میں ناکام ہونے کا تذکرہ ہے۔ چھٹے حصہ میں مرزا پر لابہ گوئی اور کاسہ لیسی کا الزام لگایا گیا ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے۔ کہ چاپلوسی اور لابہ گوئی پیغمبر کی شان کے خلاف ہے۔

# عدالت کا تبصرہ

میری رائے میں تیسرے اور ساتویں حصہ کے سوا اور کوئی حصہ تقریر کا قابل گرفت نہیں۔ اس کا یہ مقصد نہیں۔ کہ مرافعہ گزار کی تمام تقریر میں صرف وہ حصے قابل اعتراض ہیں۔ تقریر کے

انداز سے معلوم ہوتا کہ جہاں مرافعہ گزار مرزائیوں کے افعال شنیعہ کی دھجیاں بکھیرنا چاہتا تھا۔ وہاں وہ مسلمانوں کے دلوں میں ان کے خلاف نفرت بھی پیدا کرنا چاہتا تھا۔ یہ امر کہ سامعین اس کی تقریر سے متاثر ہوکر امن شکنی پر کیوں نہ اتر آئے۔ اس کے جرم کو ہلکا کرنے کا موجب ہو سکتا ہے۔

مجھے اس میں کلام نہیں کیا اپیلانٹ مرزائیوں پر تنقید کرنے میں حق بجانب تھا۔ لیکن وہ اس حق کو استعمال کرنے میں جائز حدود سے تجاوز کر گیا۔ اور تقریر کے قانونی نتائج بھگتنے کا سزاوار بن گیا۔ مرافعہ گزار کے اس فعل کی مدح وثناء کرنا آسان ہے۔ لیکن ایسے حالات میں جہاں جذبات میں پہلے ہی سے ہیجان واشتعال ہو۔ اس قسم کی تقریر کرنا جلتی پر تیل ڈالنے کے مترادف ہے۔ اور اگرچہ مرافعہ گزار نے صرف ایک اصطلاحی جرم کا ارتقاب کیا ہے۔ لیکن قانون کی ہمہ گیری کا احترام ازقبیل لوازم ہے۔

# فیصلہ

مقدمہ کے تمام پہلوؤں پر نظر غائر ڈالنے اور سامعین پر مرافعہ گزار کی تقریر کے اثرات کا اندازہ کرنے سے میں اس نتیجہ میں پہنچا ہوں۔ کہ مرافعہ گزار تعزیرات کی دفعہ ۱۵۳ کے ماتحت جرم کا مرتکب ہوا ہے۔ اور اس کی سزا قائم رہنی چاہیئے۔ مگر سزا کی سختی ونرمی کا اندازہ کرتے وقت ان واقعات کو پیش نظر رکھنا بھی ضروری ہے۔ جو قادیاں میں رونما ہوئے۔ نیز یہ بات نظر انداز کئے جانے کے قابل نہیں۔ کہ مرزا نے خود مسلمانوں کو کافر سوائر اور ان کی عورتوں کو کتیوں کا خطاب دے کر ان کے جذبات کو بھڑکایا۔ میرا خیال یہی ہے۔ کہ اپیلانٹ کا جرم محض اصطلاحی تھا۔ چنانچہ میں اس کی سزا کو کم کرکے اسے تااختتام عدالت قید محض کی سزا دیتا ہوں۔

دستخط

جی۔ڈی۔کھوسلہ

سیشن جج

گورداسپور

۶ر جون ۳۵ء

جناب چیئرمین: بہت بہت شکریہ۔ مولانا عبدالحق صاحب!

مولوی مفتی محمود: جناب والا! ایک بات عرض کرنا ہے کہ یہ بیان قومی اسمبلی کے ۳۷ ارکان کی طرف سے ہے اور اس وقت تک ہمارے پاس ۳۹ اراکین کے دستخط موجود ہیں۔ یہ دستخط ہمارے پاس موجود ہیں۔ اور یہ تمام پارٹیوں سے بالاتر ہو کر کیا ہے۔

جناب چیئرمین: ہم ساری پارٹیوں سے بالاتر ہو کر کریں گے۔

مولوی مفتی محمود: اگر کوئی رکن اس قرارداد پر دستخط کرنا چاہیں۔ تو کر دیں۔

جناب چیئرمین: اگر ان کو دینا چاہیں تو دے دیں۔

مولانا عبدالحکیم صاحب! آپ شروع کریں۔

مولانا عبدالحکیم: دستخط ہو جانے دیں۔

جناب چیئرمین: آپ شروع کریں۔

مولانا عبدالحکیم: باتیں ہو رہی ہیں۔

جناب چیئرمین: ملک اختر! باتیں نہ کریں۔ مولانا! شروع کریں۔
7th is comming too close.

آپ ۲۵۰ صفحات کی کتابیں لکھ کر لائے ہیں۔ If you read it, you have to sit.

مولانا غلام غوث ہزاروی: جناب والا!

جناب چیئرمین: مولانا! پہلے وہ ختم کر لیں، پھر اس کے بعد۔

مولانا عبدالحکیم: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

الحمد لله وحده و الصلوٰة والسلام علی من لانبی بعدهٗ

# مرزائی قطعی کافر اور غیر مسلم اقلیت ہیں

## قومی اسمبلی کو فیصلہ کرنے کا حق حاصل ہے

قادیانیوں کے خلیفہ ناصر احمد صاحب آف ربوہ نے بتاریخ ۲۲/جولائی، ۱۹۷۴ء اپنی پارٹی سمیت پاکستان کی قومی اسمبلی کی کمیٹی کے سامنے (جو تمام ممبران قومی اسمبلی پر مشتمل ہے) زیر جواب بیان دیا۔ یہ بیان انہوں نے دو دن میں مکمل کیا۔

اس بیان کے چند عنوان ہیں:

پہلا عنوان ایوان کی حالیہ قرار دادوں پر ایک نظر ہے"۔ اس کے ذیل میں خلیفۂ قادیانی نے ایک غلطی یہ کی ہے کہ صرف دو قرار دادوں کا ذکر کیا ہے۔ ممکن ہے ان کو اطلاع ہی ایسی دی گئی ہو۔ مگر رہبر کمیٹی میں میں نے حضر مولانا عبدالحکیم صاحب ایم۔این۔اے اور مولانا غبدالحق صاحب ایم۔این۔اے بلوچستانی نے بھی ایک بل صــــ پیش کیا ہے۔ خلیفہ ربوہ نے ایک اصولی سوال اٹھایا ہے کہ آیا کسی اسمبلی کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ کسی شخص سے یہ بنیادی حق چھین سکے کہ وہ جس مذہب کی طرف چاہے منسوب ہو۔ یا مذہبی امور میں دخل اندازی کرتے ہوئے اس بات کا فیصلہ کرے کہ کسی جماعت یا فرد کا کیا مذہب ہے؟ ربوہ جماعت کی طرف سے کہا گیا کہ ہم ان دونوں باتوں کو نہیں مانتے۔ اس سلسلے میں انہوں نے اقوامِ متحدہ کے دستور، انجمنوں اور اسی طرح پاکستانی دستور دفعہ نمبر ۲۰ کی آڑلی ہے۔

---

صــــ بل ہذا کتاب کے آخر میں ملاحظہ فرمائیں۔

# مرزائیوں کو جواب

(۱) یہی پہلا اور بنیادی فرق ہے جو مرزائیوں اور مسلمانوں میں ہے۔ مسلمان اپنے فیصلے صرف قرآن وشریعت کی روشنی میں کرنا چاہتے ہیں۔ اور اسی کو قانونِ زندگی کی بنیاد سمجھتے ہیں۔ مگر مرزائی اقوامِ متحدہ کو دیکھتے ہیں۔ کبھی عالمی انجمنوں کو اور کبھی انسان کے بنائے ہوئے دستور اور قانون کو ہم تو تمام امور میں صرف دین اور اس کے فیصلے کو دیکھتے ہیں:

نہ شبم نہ شب پرستم کہ حدیث خواب گویم
چوں غلام آفتابم ہمہ ز آفتاب گویم

میں نہ رات ہوں نہ رات کا پجاری کہ خواب کی باتیں کروں۔ میں جب آفتاب (آفتاب رسالت) کا غلام ہوں تو میری باتوں کا ماخذ وہی آفتاب ہوگا۔

تعجب ہے کہ مرزا قادیانی کا دعویٰ نبوّت جھوٹا ہے۔ مگر جھوٹے دعوے کی لاج بھی وہ اور اس کے جانشین نہیں رکھتے۔ پیغمبر تو دنیا بھر کے قوانین کو بدلنے آتے ہیں اور ساری دنیا کو اپنے پیچھے چلانا چاہتے ہیں۔

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِیُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ۔

ترجمہ: اور ہم نے جو بھی پیغمبر بھیجے اسی لیے کہ لوگ خدا کے حکم سے اسی کی پیروی کریں۔''

تو ہم کو تو قرآن وحدیث کی رو سے دیکھنا ہے کہ مرزائی غیر مسلم ہیں یا نہیں۔ اور اس مسئلے میں کسی بھی مسلمان کو شک نہیں ہے۔ صرف قانونی شکل دینے کی بات ہے۔

(۲) آپ کی نظر ہمیشہ صحابہ کرامؓ سے دور رہی ہے ورنہ آپ دنیا کی اسمبلیوں کو دیکھنے کی بجائے مسلمانوں کو سب سے پہلی اسمبلی انصار ومہاجرین کو دیکھتے۔ کیا انصار ومہاجرین کے مشورے اسلامی روشنی میں نہ ہوتے تھے۔ مگر آپ سے یہ توقع ہی نہیں کہ آپ صحابہ کرامؓ کے راستے پر چلیں۔ ورنہ انصار ومہاجرین کی اسمبلی نے

منکرینِ زکوٰۃ و منکرین ختم نبوت سے مسلمان کہلانے کا حق چھین کر ان سے جہاد کیا تھا۔

(۳) مرزائی خلیفہ نے یہ کہہ کر کہ مسلمان ممبران اسمبلی کو مذہبی فیصلے کرنے کی اہلیت ہے یا نہیں۔ ممبران اسمبلی کی سخت توہین کی ہے۔ ان کو معلوم ہونا چاہیئے کہ وہ کروڑوں مسلمانوں کے نمائندے ہیں۔ اور مسلمان بھی وہ جن کا کھلا دعویٰ ہے کہ ہمارا ''دین اسلام ہے۔'' کیا یہ ممبر صاحبان اتنا بھی نہیں جانتے کہ مسلمان کون ہے اور غیر مسلم کون۔ مرزائیوں کو معلوم ہونا چاہیئے کہ کافر وہی ہوتا ہے جو ضروریاتِ دین اور قطعیاتِ دین کا انکار کرے۔ مسلمان کی تعریف کی بحث آگے آتی ہے۔ کیا کوئی ممبر اسمبلی یہ نہیں جانتا کہ پانچ ارکانِ اسلام فرض ہیں۔ کیا کوئی مسلمان نہیں جانتا کہ توحید و رسالت پر ایمان لانے کے سوا تمام پیغمبروں، آسمانی کتابوں، فرشتوں، قیامت تقدیر اور دوبارہ زندگی کو دل سے قبول کرنا بھی جز و ایمان ہے۔ کیا کوئی مسلمان اس میں بھی شک کر سکتا ہے کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلّم کے بعد وحی نبوت کا دروازہ بند ہو گیا ہے۔ اب نہ براہِ راست کسی کو نبی بنایا جا سکتا ہے نہ کسی کی متابعت سے۔ یہی وجہ ہے کہ تاریخ اسلام کے تقریباً ۱۴ سو سال میں جس کسی نے نبی ہونے کا دعویٰ کیا تو اس کو اہلِ اسلام نے ہرگز معاف نہیں کیا۔ مرزائی کہتے ہیں کہ مرزا جی حضور صلی اللہ علیہ وسلّم میں فنا ہو چکے تھے۔ اس لیے وہ عین محمد بن کر نبی ہوئے (انا للہ وانا الیہ راجعون) بہرحال اسلام کے بدیہی مسائل کو اسمبلی کے تمام ممبران سمجھتے ہیں اور تجربہ رکھتے ہیں بلکہ وہ مرزا ناصر احمد صاحب سے بھی زیادہ سمجھتے ہیں۔

(۴) پاکستان اسمبلی نے پاکستان کا مملکتی مذہب اسلام قرار دیا ہے۔ کیا ناصر احمد صاحب ہم کو امریکہ اور لنڈن کا مقتدی بنانا چاہتے ہیں۔

(۵) پاکستان اسمبلی نے فیصلہ کردیا ہے کہ پاکستان کا صدر اور وزیر اعظم مسلمان ہوگا اور اس کو ختم نبوت اور قرآن وحدیث کے مقتضیات کو ماننے کا حلف اٹھانا پڑے گا (شاید مرزائیوں کو اس سے بھی تکلف ہوئی ہو۔)

(۶) بھلا جس اسمبلی کو دستور و آئین بنانے کا حق ہے اس کو اس میں ترمیم کا حق کیوں نہ ہو۔ کیا یہ بات دستور میں نہیں ہے۔

(۷) تعجب ہے کہ اقل قلیل اقلیت کو اجازت ہو کہ وہ کروڑوں کی اکثریت کو کافر کہے اور اکثریت کو قطعاً حق نہ ہو کہ وہ ان مٹھی بھر تازہ پیداوار اور مخصوص اغراض کے لیے کھڑے ہونے والوں کو غیر مسلم کہے۔ ہم کو حق ہے کہ اسمبلی کے اندر اپنے حق کا مطالبہ کریں یا اسمبلی سے باہر۔ پاکستانی حکومت اسمبلی کا نام ہے اور اسمبلی عوام کی نمائندہ ہے۔ ان کا فرض ہے کہ ملک کے نفع ونقصان پر سوچیں۔

(۸) ہم نے کب کہا کہ آپ کو کسی مذہب کی طرف منسوب ہونے کا حق نہیں۔ آپ بے شک اپنے کو نصرانی، عیسائی، قادیانی، احمدی، مرزائی وغیرہ مذاہب کی طرف منسوب کر سکتے ہیں۔ مگر جب آپ کو یہ حق ہے تو ۹۹ فیصد اکثریت کو کیوں یہ حق نہیں کہ وہ اس پاک مذہب کی طرف منسوب ہو جس میں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کو نبی بنانا کفر ہو اور ایسا سمجھنے والے کو اپنے سے خارج سمجھیں۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ اقل قلیل جو چاہے کہے اور کرے اور غالب اکثریت صُمٌّ بُکْمٌ بنی رہے اس کو بات کرنے کی اجازت نہ ہو۔

(۹) آپ جس مذہب کی طرف چاہیں منسوب ہوں مگر یہ نہیں ہوسکتا کہ آپ ستر کروڑ مسلمانوں کو کافر بھی کہیں۔ پھر انہی مسلمانوں کے نام سے عہدوں، منصوبوں اور مختلف ملازمتوں پر قبضہ بھی کریں۔ آپ جب کروڑوں مسلمانوں کو مرزا قادیانی کو نہ ماننے کی وجہ سے مسلمان نہیں سمجھتے۔ اور اسی طرح آپ کے غیر اسلامی عقیدوں

کی وجہ سے مسلمان بھی آپ کو مسلمان نہ سمجھیں تو اب رونے کی کیا ضرورت ہے۔

اب تو آپ کی بات پوری ہو رہی ہے نہ تم ہم میں سے اور نہ ہم تم میں سے۔

(۱۰) آپ نے اسمبلی کے اختیارات پر بڑی تنقید کی ہے، مگر آپ کو معلوم ہونا چاہیئے۔ کہ اسمبلی قوم کی نمائندہ جماعت ہے۔ اس کو قوم کی نمائندگی کرنی ہے۔ جب قوم کا ایک متفقہ مطالبہ ہے تو وہ خود اسمبلی کا مطالبہ ہو جاتا ہے اور اس کے فرائض میں داخل ہو جاتا ہے۔

(۱۱) آپ کو یہ خیال تو چٹکیاں لے رہا ہے کہ سیاسی جماعتیں سیاسی منشور پر اسمبلی میں آئی ہیں، مگر آپ پاکستان کی بنیاد بھول جاتے ہیں کہ پاکستان کا معنیٰ کیا ہے۔ کیا پاکستان مسلم قومیت کے نام سے نہیں بنا۔ کیا مسلم قومیت کی بنیاد مذہب پر نہیں ہے اور کیا حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ اور علامہ اقبالؒ کا نزاع لفظی ہو کر ختم نہیں ہو گیا تھا؟ اور کوئی مسلمان اس سے انکار کر سکتا ہے کہ دین اسلام، اعتقادات، معاملات، عبادات اور سیاسیات سب پر حاوی ہے۔ اور اب تو حکومت ہی عوامی ہے اور عوامی خیالات اور معتقدات کی ترجمان۔ پھر اس کو کیوں عوامی مطالبات پر خاص کر جو م مذہبی ہوں غور کرنے کا حق نہیں ہے۔ جبکہ سرکاری مذہب ہی اسلام ہے۔

(۱۲) مرزائی جماعت کا مسئلہ فسادات کی وجہ سے زیرِ بحث نہیں بلکہ یہ چالیس سال سے زیادہ سے مسلمانوں کا متفقہ مسئلہ چلا آرہا ہے۔ ۱۹۵۳ء کی تحریک ختم نبوت سب کو معلوم ہے۔ ہاں فسادات اور فسادی مرزائیوں کی خرمستی نے اس کو قوت دے دی بلکہ ہو سکتا ہے کہ مرزائیوں نے یہ فساد اور مسلمانوں کے پُر امن جلوسوں پر گولیاں ہی دشمنانِ ملک کے ایماء پر چلائی ہوں، تا کہ پاکستان دوطرفہ مشکلات میں بھی گھرا ہو، اور اندر فسادات ہوں اور دشمن اپنا اُلو سیدھا کر سکے۔

## مرزا ناصر احمد صاحب کا اقرار

دوران جرح میں جب مرزا ناصر احمد صاحب نے یہ کہا کہ جو شخص اپنے کو مسلمان کہتا ہے کسی دوسرے شخص یا اسمبلی کو یہ حق نہیں کہ وہ اس کو غیر مسلم قرار دے۔ جب اسی سلسلہ میں محترم اٹارنی جنرل نے ان پر سوال کیا کہ ایک شخص پیہی اور عیسائی ہے لیکن وہ غلط طور سے مفاد کی خاطر اپنے کو مسلمان کہتا ہے اور اس کی یہ فریب دہی اور بے ایمانی دیکھ کر اس کے خلاف عدالت میں دعوئ دائر کر دیا جاتا ہے تو کیا عدالت کو یہ حق نہیں ہے کہ قطعی ثبوت ملنے کے بعد اس کے فریب کا پردہ چاک کر کے اس کو غیر مسلم، پیہی یا عیسائی قرار دے دیں۔

مرزا ناصر احمد صاحب نے بڑی ٹال مٹول کے بعد عدالت کے اس حق کو تسلیم کیا۔ گویا اس طرح مرزا ناصر احمد نے اقرار کر لیا کہ کسی با اختیار ادارے کو یہ حق حاصل ہے کہ نبوت کے بعد وہ کسی شخص کے دعوے کو غلط قرار دے دے۔

اب اس اقرار کے بعد قومی اسمبلی کو جس کا کام قانون سازی ہے یہ حق کیوں حاصل نہیں کہ وہ مرزائیوں کے غلط دعوئ اسلام کا بھانڈا پھوڑ کر عوام کو ان کے فریب سے بچائے۔

## فرضی باتیں

آپ نے صفحہ چار پر انسان کے بنیادی حق اور دستور کے عنوان سے فرضی باتیں لکھ کر اپنا دل خوش کرنے کی کوشش کی ہے۔ مگر آپ یقین کریں کہ دنیا کی کسی حکومت نے اب تک اس قسم کے سوالات نہ اٹھائے نہ امکان ہے۔ زیادہ سے زیادہ آپ کو بھارت کا خطرہ ہے۔ مگر وہاں بھی مسلمان ان کے مقابلہ میں ایک ہیں اور ایک ہی بات کہتے ہیں۔

---

کہتے ہیں چوہے کی نظر ایک بالشت تک ہوتی ہے اس سے آگے نہیں دیکھ سکتا۔ مرزائیوں کو معلوم نہیں کہ خانہ کعبہ میں اہلِ اسلام کس طرح اتحاد کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ پھر بھارت میں کس طرح تمام مسلم جماعتیں اکٹھی ہو کر بھارتی گورنمنٹ کے سامنے اپنی بات رکھتی ہیں۔ پھر لاہور

میں ماضی قریب میں کس طرح دنیا بھر کے سربراہانِ اسلام نے جمع ہو کر مرزائیوں اور دیگر دشمنان اسلام کے سینے پر مونگ دلے۔

## مسلمانوں کوڈراوا

مرزا ناصر احمد صاحب نے مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے بہت سے نقصانات صفحہ 4 پر گنائے ہیں اور یہ صرف رونے کے مترادف ہے ورنہ ہمیں قرآن و حدیث اسلام و شریعت کو دیکھنا ہے۔ نہ یہ کہ دوسرے کیا کرتے ہیں اور اگر خود مسلمانوں کی مذہبی صلابت اور مضبوطی دوسرے دیکھیں تو ان کو بھی ہمارا لوہا ماننا پڑے۔ جیسے کے خیر القرون میں تھا۔

مرزا ناصر احمد صاحب نے عیسائی حکومتوں کی عددی اکثریت کا ذکر کر کے وہاں مسلمانوں کو شہری حقوق سے محروم کرنے کا ڈراوا بھی سنایا ہے۔ دراصل تحریکِ مرزائیت اور قوم کی مشترکہ آواز کے مقابلے میں اب ان کو سوچنے اور سمجھنے کا ہوش بھی نہیں رہا۔ مرزا جی یہ کس نے کہا کہ ہم مرزائیوں کو ہندوؤں، سکھوں اور عیسائیوں کی طرح غیر مسلم اقلیت قرار دے کر ان کے شہری حقوق بھی غصب کرلیں گے۔ کیا اسلام نے کافر رعایا کی جان و مال اور عزت و آبرو بلکہ ان کے معاہد کی آزادی کی ضمانت نہیں دی۔ نہ ہم یہ معاملہ عیسائیوں سے کر رہے ہیں اور نہ مرزائیوں سے کریں گے۔ ہمارے ہاں پرانے مسیحی اور نئے مسیحی دونوں کے جان و مال کی حفاظت حکومت کے ذمے ہے۔ بشرطیکہ وہ ذمی بنے رہیں۔ اگر بغاوت کریں گے تو پھر ان کے ساتھ وہی سلوک کیا جائے گا جس کے وہ مستحق ہوں گے۔

## ایک خطرناک دھوکہ

ایک خطرناک دھوکہ نمبر ۶ پر یہ دیا گیا ہے کہ ''اگر یہ اصول تسلیم کرلیا جائے تو دنیا کے تمام انبیاء علیہم السلام اور ان کے جماعتوں کے متعلق ان کے عہد کی اکثریت کے فیصلے قبول کرنے پڑیں گے۔'' یہ کھلا دھوکا ہے۔ مرزا ناصر احمد صاحب کو معلوم ہونا چاہیئے کہ اسلام جامع مذہب ہے اس میں مغلوب یا اقلیت میں ہونے کے وقت کے لیے بھی رہنمائی موجود ہے اور غلبہ اکثریت

میں ہونے کے وقت کے لیے بھی احکام موجود ہیں۔لیکن پیغمبروں کا ذکر اپنی روایتی گستاخی کی طرح خانخواہ درمیان لا کر اپنا شوق پورا کیا ہے۔اب اوپر کی عبارۃ دوبارہ پڑھیں کہ ''آیا ان کے زمانے کی اکثریت یعنی غیر مسلم اکثریت کے فیصلے انبیاء علیہم السلام نے مانے''۔اگر مرزا ناصر احمد صاحب یہ لکھ دیتے تو اپنے اوپر فتویٰ کفر کی ایک دفعہ کا اضافہ کرا دیتے۔مگر انہوں نے بڑی ہوشیاری سے لکھا کہ اکثریت کے فیصلے قبول کرنے پڑیں گے۔مرزا صاحب! یہ فیصلے آپ قبول کریں ورنہ دنیا کا کوئی مسلمان۔کافر اکثریت کے فیصلے پیغمبروں کے خلاف قبول کرنے کو تیار نہیں ہے۔اور آپ کو معلوم ہونا چاہیئے کہ دارالندوہ ( مکہ معظمہ میں قریش کی اسمبلی ) نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف فیصلے کئے۔حضرت موسیٰ علیہ السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ کی کافر حکومتوں نے جو اس وقت کے رواج کے مطابق عوام کی نمائندہ تھیں۔پیغمبروں کے خلاف فیصلے کیے۔جن کو انہوں نے تسلیم نہیں کیا۔اور آج ہم اکثریت میں ہو کر اقلیت کے غیر شرعی مسائل کو نہ ٹھکرائیں؟ نہ غیر مسلم حکومتوں کے فیصلے بغیر قوت حاصل کرنے کے رو کے جاسکتے ہیں۔نہ اسلام ہم کو اس کے لیے مجبور کرتا ہے اور نہ ہم دوسروں کے کاموں کے خدا تعالیٰ کے ہاں ذمہ دار ہیں۔ہم کو اپنے ہاں اور اپنے حدود اختیار و اقتدار میں شریعت کی روشنی میں فیصلے کرنے ہیں۔

## لا اکراہ فی الدین کے قرآنی ارشاد سے دھوکہ

مرزا ناصر احمد صاحب نے اپنے سارے بیان میں یہی ایک بات صحیح کی کہ کسی کا مذہب جبراً تبدیل نہیں کیا جاسکتا۔آیت کا مفہم بھی یہی ہے۔مگر اپنے روایتی فریب کو یہاں بھی کام میں لائے کہ زبردستی کسی مسلمان کو غیر مسلم قرار دینا بھی جبکہ وہ اسلام پر شرح صدر رکھتا ہو۔اس آیت کی نافرمانی میں داخل ہے۔یہاں آیت کریمہ بھی قطعی ہے اور اس کا مطلب بھی واضح ہے۔بھلا جس شخص نے دل سے اسلام کو قبول نہیں کیا۔اس کو مسلمان بنا کر کیا کریں گے اور وہ مسلمان کیسے ہوگا۔یہ درست ہے۔مگر ہم نے کب کہا کہ مرزائی کو جبراً مسلمان کرو۔آپ اپنی مرزائیت پر رہ کر

اپنا شوق پورا کرتے رہیں۔ہم آپ کو قطعاً تبدیل مذہب کے لیے مجبور نہ کریں گے۔لیکن آپ کو مسلمان نہ سمجھنا یہ ہمارا اعتقاد اور مذہب ہے۔کیا آپ اکثریت کو اس کے اپنے اعتقاد پر رہنے اور قانونی طور سے اس کی اشاعت کی اجازت نہیں دیتے۔یہ سوچنا قومی اسمبلی کا کام ہے، جس کے سامنے سب سے پہلا اور بڑا کام قانونِ شریعت ہے۔کہ آیا آپ جیسی اقلیت کو مسلمان کے نام سے اکثریت کے حقوق پر ڈاکہ ڈالنے کی اجازت دے یا آپ کو اسلام کی روشنی میں آپ کے ہی اقوال و اعتقادات کے پیشِ نظر غیر مسلم اقلیت قرار دے کر ۹۹ فیصد کے حقوق غصب کرنے سے روک دے، اور اس دھوکہ سے کہ نکاح، جنازہ وغیرہ کے احکام میں کھلم کھلا اسلامی اصول کی خلاف ورزی ہو۔قوم کو نکال دے۔اگر آپ اپنے کافرانہ مذہب پر قائم رہیں ہم آپ پر جبر نہ کریں گے۔مگر ہمیں اپنے اصول کے تحت نبوت کے مدعیوں اور ان کے پیروکاروں اور اس کو مجدد ماننے والوں کو غیر مسلم تصور کرنے دیں۔کیا دنیا بھر کے مسلمان مرزائیوں کو اسلام سے خارج نہیں کہتے؟ اور کیا آپ کے مرزا جی کو تکفیر عمومی کا یہ شوق نہیں چرایا پھر بات تو ختم ہے۔اب صرف بات اس قدر ہے آپ چاہتے ہیں کہ اسی طرح دو قومیں ہوتے ہوئے ہم مسلمان کے نام سے ان کے حقوق پر ڈاکے ڈالتے رہیں اور ملک میں نفاق اور فساد جاری رہے۔پھر کیوں نہ اس کو قانونی جامہ پہنا کر ہمیشہ کے لیے ختم کرا دیا جائے پھر آپ اپنے لیے آزادی چاہتے ہیں اور ہمارے لیے پابندی، ہم سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی معراج جسمانی حیات عیسیٰ ابن مریمؑ اور ختم نبوت کے منکر کو مسلمان کہنے کے لیے تیار نہیں ہیں۔کیا آپ ہم کو اپنا عقیدہ بدلنے کے لیے مجبور کر کے قرآن پاک کی مذکورہ آیت کے خلاف نہیں کر رہے۔!

## آیت کریمہ سے غلط مطلب براری

مندرجہ آیت کریمہ سے قتل مرتد کے اسلامی مسئلہ کے خلاف بھی کام لیا جاتا ہے۔مگر یہ بھی غلط ہے، جب ایک شخص پاکستان کی رعیت نہیں اس پر کوئی پاکستانی قانون لاگو نہیں۔مگر جب وہ خود پاکستانی بن جائے اور یہاں کے سارے قوانین کی پابندی کو مان لے۔ پھر اس کی

